# فضائل اہل بیت

## اکابرین تبلیغ کی کتب میں

(۱) شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ

(۲) مولانا محمد یوسف کاندھلوی رحمہ اللہ

(۳) حضرت جی مولانا محمد انعام الحسن کاندھلوی رحمہ اللہ

مرتب

خسرو قاسم

نام کتاب : فضائل اہل بیت
اکابرین تبلیغ کی کتب میں

مرتب : خسرو قاسم

صفحات : ۱۷۰

سن اشاعت : ۲۰۲۴ء

پرنٹنگ : مشکوٰۃ پرنٹرس، علی گڑھ، 9897674550

ملنے کا پتہ
**Khusro Qasim**
**Ali Academy**
3, Raipura Lodge,
Dodhpur, Aligarh - 202002 (INDIA)
Mob. 08755878084

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مرتب

اہل بیت علیہم السلام کے فضائل ومناقب قرآن وحدیث میں تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں، آثار صحابہ اور اقوال تابعین بھی اس موضوع پر وافر مقدار میں ہماری اسلامی تراث میں موجود ہیں۔ اہل بیت علیہم السلام کی دینی تربیت اور ان کی ذہنی ساخت میں سرکار دوعالم ﷺ کا جو موثر کردار ہے، اس کا اعتراف ہر مسلمان کو ہے۔ وہ ہماری اسلامی تاریخ کا ایک معتبر حصہ ہی نہیں بلکہ ہماری دینی اساس بھی ہیں۔ ہماری دین داری میں کس قدر اخلاص اور صداقت ہے، اس کو جانچنے اور پرکھنے کا پیمانہ اہل بیت سے محبت اور والہانہ وابستگی ہے۔

ملت اسلامیہ کی بدقسمتی ہے کہ خلافت راشدہ کے آخری سالوں میں ایسے شرپسند عناصر مختلف ناموں سے سامنے آگئے جنھوں نے نہ صرف ملت کے اتحاد کو پارہ پارہ کیا بلکہ ملت کی دینی روح کو بھی گہرے زخم دیے اور اسلام کی وہ خوبصورت تصویر جو نبی اکرم ﷺ نے بنائی تھی، اسے بری طرح مسخ کرنے کی کوشش کی۔ ان نازک حالات میں اہل بیت علیہم السلام کے مختلف ممتاز شخصیات نے اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کر کے اسلام کی روح اور اس کی آبرو کو بچانے کی مکمل کوشش کی۔ ہماری اسلامی تاریخ اس کے متنوع کارناموں سے بھری پڑی ہے۔

سب سے زیادہ حیرت کی بات یہ ہے کہ دشمنان اہل بیت کے پروپیگنڈے سے اب بھی بہت سے مسلمان متاثر ہیں۔ انھیں یہ بھی ادراک نہیں ہے کہ اہل بیت کے اولین ہراول دستے نے براہ راست شمع نبوت سے کسب فیض کیا ہے، اس سے بے اعتنائی بڑے خسارے کا سودا ہے۔ قرآن میں اللہ نے جن حضرات قدسیہ کو اعلی مقام دیا اور نبی اکرم ﷺ نے جن کو اپنی زندگی کے ہر موڑ پر مقتدی اور رہنما کی حیثیت سے پیش کیا، ان کی شخصیت اور تعلیمات سے آج ہماری نسلیں واقف نہیں ہیں۔ بلکہ اہل بیت کے ذکر خیر کو بہت سے حضرات اپنی کم علمی کی بنیاد پر کچھ دوسرا ہی معنی پہناتے ہیں۔

ایسے پرفتن دور میں ہماری ذمہ داری ہے کہ ہم ملت کے اکابرین کی ایسی تمام تحریریں دنیا کی مختلف زبانوں میں پیش کریں جن میں انھوں نے اہل بیت علیہم السلام کی عظمت اور فضیلت کو نمایاں کیا ہے۔

(۱) شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ (۲) مولانا محمد یوسف کاندھلوی رحمہ اللہ (۳) حضرت جی مولانا محمد انعام الحسن کاندھلوی رحمہ اللہ، دور حاضر کی وہ عظیم شخصیات ہیں جن کی مساعی جمیلہ سے الحمدللہ آج پوری دنیا میں اسلام کی دعوت پہنچ رہی ہے اور خلق خدا کی ایک بڑی تعداد راہ ہدایت اختیار کر رہی ہے۔ یہ شخصیات علم وعمل کا پہاڑ ہیں اور ان کے فیوض و برکات کا سلسلہ چاروں طرف پھیلا ہوا ہے۔ اسلامی عقیدہ اور فکر کو یہ حضرات اسلامی تراث کی معتبر کتابوں سے سمجھتے ہیں اور اسلام کی شرح وتوضیح میں انتہائی متوازن نقطۂ نظر رکھتے ہیں۔

راقم نے ان تینوں حضرات کی مختلف کتابوں سے اہل بیت کے فضائل ومناقب کا انتخاب کیا ہے اور آخر میں ضمیمہ کے طور پر مشہور داعی اسلام مولانا طارق جمیل حفظہ اللہ کی ایک تحریر شامل کردی ہے، ان کے مطالعے سے اندازہ ہوجائے گا کہ ہمارے دور کے اکابرین تبلیغ اہل بیت علیہم السلام سے کیسی سچی عقیدت اور محبت رکھتے ہیں، ان حضرات کی نظر میں ان نفوس قدسیہ کا مقام کتنا بلند ہے۔

مجھے امید ہے کہ اس کتاب کے مطالعے سے بہت سے لوگوں کی غلط فہمیاں دور ہوجائیں گی اور وہ ذکر اہل بیت علیہم السلام کو کوئی دوسرا نام دینے کے بجائے ایک دینی فریضہ سمجھیں گے۔ اپنے دور کے یہ معتبر اور مستند علمائے کرام ہیں، مجھے یہ بھی امید ہے کہ ان حضرات سے عقیدت رکھنے والے حضرات بھی اپنے اکابرین کے نقش قدم کی پیروی کریں گے۔

طالبِ شفاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

خسرو قاسم

Assistant Professor
Mechanical Engineering Department,
A.M.U. Aligarh

Phone No.: 08755878084

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا مہاجر مدنی قدس سرہ ہمارے اس آخری دور میں شریعت وطریقت کے امام، علماء ومشایخ کے مرجع ومقتدا تھے۔اللہ نے ان کے وجود میں اوصاف وکمالات کی ایسی جامعیت کبری ودیعت فرمائی تھی جس سے ہر صدی میں خاص خاص افراد ہی مشرف ہوتے ہیں۔آپ کی تصنیف فضایل اعمال بلا شک وشبہ قرآن پاک کے بعد سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے۔ چوبیس گھنٹے دنیا کے کسی نہ کسی حصہ میں اس مبارک کتاب کا درس ہورہا ہوتا ہے۔اس کتاب سے کچھ اقتباسات جو اہل بیت سے متعلق ہیں، ہدیۂ ناظرین ہیں۔

## احد کی لڑائی میں حضرت علیؓ کی بہادری

غزوۂ احد میں مسلمانوں کو کچھ شکست ہوئی تھی۔جس کی بڑی وجہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ارشاد پر عمل نہ کرنا تھی جس کا ذکر باب۱ قصہ۲ میں گذر چکا ہے۔اس وقت مسلمان چاروں طرف سے کفار کے بیچ میں آ گئے جس کی وجہ سے بہت سے لوگ شہید بھی ہوئے اور کچھ بھاگے بھی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی کفار کے ایک جتھے کے بیچ میں آ گئے اور کفار نے یہ مشہور کر دیا تھا کہ حضور شہید ہو گئے۔صحابہؓ اس خبر سے بہت پریشان حال تھے اور اسی وجہ سے بہت سے بھاگے بھی اور ادھر ادھر متفرق ہو گئے۔حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ جب کفار نے مسلمانوں کو گھیر لیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری نظروں سے اوجھل ہو گئے تو میں نے حضورؐ کو اول زندوں میں تلاش کیا نہ پایا۔ پھر شہداء میں جا کر تلاش کیا وہاں بھی نہ پایا تو میں نے اپنے دل میں کہا کہ ایسا تو ہو نہیں سکتا کہ حضور لڑائی سے بھاگ جائیں۔ بظاہر حق تعالی شانہ، ہمارے اعمال کی وجہ سے ہم پر ناراض ہوئے اس لئے اپنے پاک رسولؐ کو آسمان پر اٹھالیا اس لئے اب اس سے بہتر کوئی صورت نہیں کہ میں بھی تلوار لے کر کافروں کے جتھے میں گھس جاؤں یہاں تک کہ مارا جاؤں۔ میں نے تلوار لے کر حملہ کیا یہاں تک کہ کفار بیچ میں سے ہٹتے گئے اور میری نگاہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر پڑ گئی تو بیحد مسرت ہوئی اور میں نے سمجھا کہ اللہ جل شانہ نے ملائکہ کے ذریعہ سے اپنے محبوبؐ کی حفاظت کی۔ میں حضورؐ کے پاس جا کر کھڑا ہوا کہ ایک جماعت کفار کی حضور کے پاس حملہ کے لئے آئی۔حضورؐ نے فرمایا کہ علیؓ ان کو روکو۔ میں نے اس جماعت کا مقابلہ کیا اور ان کے منہ پھیر دیئے اور بعضوں کو قتل کر دیا۔اس کے بعد پھر ایک اور

جماعت حضورؐ پر حملہ کی نیت سے بڑھی۔ پھر آپ ؐ نے حضرت علیؓ کی طرف اشارہ فرمایا۔ انھوں نے پھر تنہا اس جماعت کا مقابلہ کیا اس کے بعد حضرت جبرئیلؑ نے آ کر حضرعلیؓ کو اس جوانمردی اور مدد کی تعریف کی تو حضورؐ نے فرمایا انہ منی وانا منہ بیشک علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں یعنی کمال اتحاد کی طرف اشارہ فرمایا تو حضرت جبرئیل نے عرض کیا وانا منکما میں تم دونوں سے ہوں۔ ایک تنہا آدمی کا جماعت سے بھڑ جانا اور نبی کریم صلی علی اللہ علیہ وسلم کی مقدس ذات کو نہ پا کر مر جانے کی نیت سے کفار کے جمگھٹے میں گھس جانا۔ جہاں ایک طرف حضور کے ساتھ سچی محبت اور عشق کا پتا دیتا ہے وہاں دوسری جانب کمال بہادری اور دلیری جرأت کا بھی نقشہ ہے۔ (حکایات صحابہ)

## حضرت علی کی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے، کسی نے پوچھا کہ آپ کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے کتنی محبت تھی۔ آپ نے ارشاد فرمایا خدائے پاک کی قسم حضورؐ ہم لوگوں کے نزدیک اپنے مالوں سے اور اپنی اولادوں سے اور اپنی ماؤں سے اور سخت پیاس کی حالت میں ٹھنڈے پانی سے زیادہ محبوب تھے۔ (حکایات صحابہ)

## تسبیحات حضرت فاطمہؓ

حضرت علیؓ نے اپنے ایک شاگرد سے فرمایا کہ میں تمہیں اپنا اور فاطمہؓ کا جو حضورؐ کی سب سے زیادہ لاڈلی بیٹی تھیں قصہ سناؤں۔ شاگرد نے کہا ضرور۔ فرمایا کہ وہ اپنے ہاتھ سے چکی پیستی تھیں جس کی وجہ سے ہاتھ میں نشان پڑ گئے تھے اور خود پانی کی مشک بھر کر لاتی تھیں جس کی وجہ سے سینہ پر مشک کی رسی کے نشان پڑ گئے تھے اور گھر کی جھاڑو وغیرہ بھی خود ہی دیتی تھیں جس کی وجہ سے تمام کپڑے میلے کچیلے رہتے تھے۔ ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کچھ غلام باندیاں آئیں۔ میں نے فاطمہؓ سے کہا کہ تم بھی جا کر حضورؐ سے ایک خدمت گار مانگ لوتا کہ تم کو کچھ مدد مل جاوے۔ وہ حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں وہاں مجمع تھا اور شرم مزاج میں بہت زیادہ تھی اس لئے شرم کی وجہ سے سب کے سامنے باپ سے بھی مانگتے ہوئے شرم آئی۔ واپس آ گئیں۔ دوسرے دن حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم خود تشریف لائے ارشاد فرمایا کہ فاطمہ کل تم کس کام کے لئے گئیں تھیں۔ وہ شرم کی وجہ سے چپ ہو گئیں۔ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ ان کی یہ حالت ہے کہ چکی کی وجہ سے ہاتھوں میں گٹے پڑ گئے اور مشک کی وجہ سے سینہ پر رسّی کے نشان ہو گئے۔ ہر وقت کے کاروبار کی وجہ سے کپڑے میلے رہتے ہیں۔ میں نے ان سے کل کہا تھا کہ آپؐ کے پاس خادم آئے ہوئے ہیں ایک یہ بھی مانگ لیں اس لئے گئیں تھیں۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ

حضرت فاطمہؓ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ؐمیرے اور علیؓ کے پاس ایک ہی بستر ہے اور وہ بھی مینڈھے کی ایک کھال ہے رات کو اس کو بچھا کر سو جاتے ہیں۔صبح کو اسی پر گھاس دانہ ڈال کر اونٹ کو کھلاتے ہیں۔حضورؐ نے ارشاد فرمایا کہ بیٹی صبر کرو۔حضرت موسیٰ اور ان کی بیوی کے پاس دس برس تک ایک ہی بچھونا (بستر) تھا وہ بھی حضرت موسیٰ کا چوغہ تھا۔رات کو اسی کو بچھا کر سو جاتے تھے۔تقوی حاصل کرو اور اللہ سے ڈرو اور اپنے پروردگار کا فریضہ ادا کرتی رہو اور گھر کے کاروبار کو انجام دیتی رہو اور جب سونے کے واسطے لیٹا کرو تو سبحان اللہ ۳۳ مرتبہ الحمدللہ ۳۳ مرتبہ اور اللہ اکبر ۳۴ مرتبہ پڑھ لیا کرو۔ یہ خادم سے زیادہ اچھی چیز ہے۔حضرت فاطمہؓ نے عرض کیا میں اللہ سے اور اس کے رسولؐ سے راضی ہوں۔یعنی جو اللہ کی اور اس کے رسولؐ کی رضا میرے بارے میں ہو مجھے بخوشی منظور ہے۔ یہ تھی زندگی دو جہاں کے بادشاہ کی بیٹی کی۔(حکایات صحابہ)

## حضرت امام حسنؓ کا بچپن میں علمی مشغلہ

سید السادات حضرت حسنؓ اللہ عنہ کی پیدائش جمہور کے قول کے موافق رمضان ۳ھ میں ہے۔اس اعتبار سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت ان کی عمر سات برس اور کچھ مہینوں کی ہوئی۔سات برس کی عمر ہی کیا ہوتی ہے جس میں کوئی علمی کمال حاصل کیا جاسکتا ہو لیکن اس کے باوجود حدیث کی کئی روایتیں ان سے نقل کی جاتی ہیں۔ابوالحوراءؒ ایک شخص ہیں انھوں نے حضرت حسنؓ سے پوچھا کہ تمھیں حضورؐ کی کوئی بات یاد ہے۔انھوں نے فرمایا ہاں میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جارہا تھا۔راستہ میں صدقہ کی کھجوروں کا ایک ڈھیر لگ رہا تھا۔میں نے اس میں سے ایک کھجور اٹھا کر منہ میں رکھ لی۔حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے کخ کخ (ہاہا) فرمایا اور میرے منہ سے نکال دی اور یہ ارشاد فرمایا کہ ہم صدقہ کا مال نہیں کھاتے اور میں نے پانچوں نماز حضورؐ سے سمجھی ہیں۔
حضرت حسنؓ فرماتے ہیں کہ مجھے وتر پڑھنے کے لئے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا بتائی:

اللهم اهد نی فیمن هدیت وعا فنی فیمن عافیت وتولنی فیمن تولیت وبارك لی فیما اعطیت وقنی شر ما قضیت فانك تقضی ولا یقضی علیك انه لایذل من والیت تبارکت ربنا وتعالیت۔

ترجمہ: اے اللہ مجھے ہدایت فرما منجملہ ان کے جن کو تو نے ہدایت فرمائی اور مجھے عافیت عطا فرما ان لوگوں کے ذیل میں جن کو تو نے عافیت بخشی اور تو میرے کاموں کا متولی بن جا جہاں اور بہت سے لوگوں کا متولی ہے اور جو کچھ تو نے مجھے عطا فرمایا اس میں برکت عطا فرما اور جو کچھ تو نے مقدر فرمایا ہے اس کی برائی سے مجھے بچا کہ تو جو چاہے طے

فرماسکتا ہے۔ تیرے خلاف کوئی شخص کچھ بھی فیصلہ نہیں کرسکتا اور جس کا تو والی ہے وہ کبھی ذلیل نہیں ہوسکتا۔ تیری ذات بابرکت ہےاورسب سے بلند ہے۔

امام حسنؓ فرماتے ہیں کہ میں نے حضورؐ سے سنا کہ جوشخص صبح کی نماز کے بعدطلوع آفتاب تک اسی جگہ بیٹھا رہے وہ جہنم کی آگ سے نجات پائے گا۔

حضرت حسنؓ نے کئی حج پیدل کئے اورارشادفرماتے تھے کہ مجھےاس سےشرم آتی ہے کہ مرنے کے بعداللہ سے ملوں اوراس کے گھرپاؤں چل کرنہ گیاہوں۔نہایت حلیم مزاج اور پرہیزگار۔مسنداحمد میں متعددروایات ان سے نقل کی گئی ہیں اور صاحب تلقیح نے ان صحابہؓ میں ان کوذکرکیا ہےجس سے تیرہ حدیثیں روایات کی جاتی ہیں۔سات برس کی عمرکیا ہوتی ہےاس وقت اتنی احادیث کا یادرکھنا اورنقل کرنا حافظہ کا کمال ہےاورشوق کی انتہا۔افسوس ہے کہ ہم لوگ اپنے بچوں کوسات برس تک دین کی معمولی سی باتیں بھی نہیں بتاتے۔

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا مشغلہ

سیدالسادات حضرت حسینؓ اپنے بھائی حسنؓ سے بھی ایک سال چھوٹے تھےاس لئے ان کی عمرحضوراقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت اور بھی کم تھی۔یعنی چھ برس اور چندمہینے کی تھی۔ چھ برس کا بچہ کیا دین کی باتوں کو محفوظ کرسکتا ہے۔لیکن امام حسینؓ کی روایتیں حدیث کی کتابوں میں نقل کی جاتی ہیں۔اورمحدثین نے اس جماعت میں ان کا شمارکیا ہےجن سے آٹھ حدیثیں منقول ہیں۔

امام حسینؓ فرماتے ہیں کہ میں نے حضوراقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ کوئی مسلمان مردہویاعورت اس کوکوئی مصیبت پہنچی ہوپھروہ عرصہ کے بعدیادآئے اوریادآنے پربھی انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھےتواس کواس وقت بھی اتنا ہی ثواب پہنچے گا جتنا کہ مصیبت کے وقت پہنچا تھا۔

یہ بھی حضورؐ کاارشادہے کہ میری امت جب دریاپرسوارہواورسوارہوتے وقت بسم اللہ مجریھا ومرساھا ان ربی لغفور الرحیم پڑھےتو یہ ڈوبنے سےامن کاذریعہ ہے۔

حضرت حسینؓ نے پچیس حج پیدل کئے ہیں۔نمازاورروزہ کی بھی بہت کثرت فرماتے تھےاورصدقہ اور دین کے ہرکام میں کثرت کااہتمام تھا۔

ربیعہؓ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت حسینؓ سے پوچھا کہ حضورؐ کی کوئی بات آپ کو یاد ہے۔انھوں نے فرمایاہاں میں ایک کھڑکی پرچڑھاجس میں کھجوریں رکھی تھیں اس میں سے ایک کھجور میں نے منہ میں رکھ لی۔حضورؐ نے فرمایا

اس کو پھینک دو، ہم پر صدقہ جائز نہیں۔

حضرت حسینؓ سے حضورؐ کا یہ ارشاد بھی منقول ہے کہ آدمی کے اسلام کی خوبی یہ ہے کہ بے کار کاموں میں مشغول نہ ہو۔ ان کے علاوہ اور بھی متعدد روایات آپؓ سے منقول ہیں۔ (حکایات صحابہ)

## حضرت جعفرؓ کا قصہ

حضرت جعفرؓ طیار حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی اور حضرت علی کے حقیقی بھائی ہیں۔ اوّل تو یہ سارا ہی گھرانہ اور خاندان بلکہ آل اولاد سخاوت، کرم، شجاعت، بہادری میں ممتاز رہے اور ہیں لیکن حضرت جعفر مساکین کے ساتھ خاص تعلق رکھتے تھے اور زیادہ اٹھنا بیٹھنا غربا ہی کے ساتھ ہوتا تھا۔ کفار کی تکالیف سے تنگ ہوکر اول حبشہ کی ہجرت کی اور کفار نے وہاں بھی پیچھا کیا تو نجاشی کے یہاں اپنی صفائی پیش کرنا پڑی وہاں سے واپسی پر مدینہ طیبہ کی ہجرت کی اور غزوۂ موتہ میں شہید ہوئے۔ ان کے انتقال کی خبر پر حضورؐ ان کے گھر تعزیت کے طور پر تشریف لے گئے اور ان کے صاحبزادوں عبداللہ اور عون اور محمد کو بلایا وہ سب کم عمر تھے، ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور برکت کی دعا فرمائی۔ ساری ہی اولاد میں باپ کا رنگ تھا۔ مگر عبداللہ میں سخاوت کا مضمون بہت زیادہ تھا۔ اسی وجہ سے ان کا لقب قطب السخا، سخاوت کا قطب تھا۔ سات برس کی عمر میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت ہوئی۔ انہی عبداللہ بن جعفر سے کسی شخص نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے یہاں سفارش کرائی۔ ان کی سفارش پر اس کا کام ہوگیا تو اس نے نذرانہ کے طور پر چالیس ہزار درہم بھیجے انہوں نے واپس کردیئے کہ ہم لوگ اپنی نیکی کو فروخت نہیں کیا کرتے۔ ایک مرتبہ کہیں سے دو ہزار درہم نذرانہ میں آئے اسی مجلس میں تقسیم فرمادئے۔ ایک تاجر بہت سی شکر لے کر آیا بازار میں فروخت نہ ہوئی۔ اس کو فکر و رنج ہوا۔ عبداللہ بن جعفر نے اپنے کارندوں سے کہا کہ ساری شکر اس سے خرید لو اور لوگوں میں مفت لٹا دو۔ رات کو قبیلہ میں جو مہمان آجاتا تھا وہ ان کے یہاں سے کھانا پینا ہر قسم کی ضروریات پوری کرتا۔ حضرت زبیرؓ ایک لڑائی میں شریک تھے۔ ایک دن اپنے بیٹے عبداللہ کو وصیت فرمائی کہ میرا خیال یہ ہے کہ آج میں شہید ہوجاؤں گا۔ تم میرا قرضہ ادا کردینا اور فلاں فلاں کام کرنا۔ یہ وصیتیں کر کے اسی دن شہید ہوگئے۔ صاحبزادے نے جب قرضہ کو جوڑا تو بائیس لاکھ درہم تھے اور یہ قرضہ بھی اس طرح ہوا تھا کہ امانت دار بہت مشہور تھے۔ لوگ اپنی اپنی امانتیں کثرت سے رکھتے تھے۔ یہ فرمادیتے کہ رکھنے کی جگہ تو میرے پاس نہیں یہ رقم قرض ہے۔ جب تمہیں ضرورت ہو لے لینا۔ یہ کہہ کر اس کو صدقہ کردیتے اور یہ بھی وصیت کی کہ جب کوئی مشکل پیش آئے تو میرے مولیٰ سے کہہ دینا۔ عبداللہؓ کہتے ہیں کہ میں مولی کو نہ سمجھا میں نے پوچھا کہ آپ کے

مولیٰ کون؟ فرمایا کہ اللہ تعالی چنانچہ حضرت عبداللہؓ نے تمام قرضہ ادا کیا۔ کہتے ہیں کہ جب کوئی دقت پیش آتی میں کہتا کہ اے زبیر کے مولیٰ فلاں کام نہیں ہوتا وہ فوراً ہو جاتا۔ یہ عبداللہ بن زبیرؓ کہتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ عبداللہ بن جعفرؓ سے کہا کہ میرے والد کے قرضہ کی فہرست میں تمہارے ذمہ دس لاکھ درہم لکھے ہیں۔ کہنے لگے کہ جب چاہو لے لواس کے بعد معلوم ہوا کہ مجھ سے غلطی ہوئی میں دوبارہ گیا۔ میں نے کہا وہ تمہارے ان کے ذمہ ہیں۔ کہنے لگے میں نے معاف کر دئے۔ میں نے کہا کہ میں معاف نہیں کراتا انہوں نے کہا جب تمہیں سہولت ہو دے دینا۔ میں نے کہا اس کے بدلے میں زمین لے لو۔ غنیمت کے مال میں زمین بہت سی آئی ہوئی تھی۔ عبداللہؓ بن جعفر نے کہا اچھا۔ میں نے ایک زمین ان کو دیدی جو معمولی حیثیت کی تھی۔ پانی وغیرہ بھی اس میں نہیں تھا۔ انہوں نے فوراً قبول کر لی اور غلام سے کہا کہ اس زمین میں مصلی بچھا دے۔ دو رکعت نماز وہاں پڑھی اور بہت دیر تک سجدے میں پڑے رہے اور نماز سے فارغ ہو کر غلام سے کہا کہ اس جگہ کو کھودو۔ اس نے کھودنا شروع کیا۔ ایک پانی کا چشمہ وہاں سے ابلنے لگا۔ ان حضرات صحابہؓ کے یہاں یہ اور اس قسم کی چیزیں جو اس باب میں دیکھی گئیں کوئی بڑی بات نہ تھی۔ ان حضرات کی عام عادتیں ایسی ہی تھیں۔ (حکایات صحابہ)

## حضرت علیؓ کی نماز

حضرت علیؓ کی عادت شریفہ یہ تھی کہ جب نماز کا وقت آجاتا تو بدن میں کپکپی طاری ہو جاتی اور چہرہ زرد ہو جاتا۔ کسی نے پوچھا کہ کیا بات ہے؟ فرمایا: اس امانت کا وقت ہے جس کو اللہ جل شانہ نے آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں پر اتارا تو وہ اس کے تحمل سے عاجز ہو گئے اور میں نے اس کا تحمل کیا ہے۔ (حکایات صحابہ)

## انتخاب کتاب فضائل صدقات

(۱) حضرت امام حسنؓ کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوئے اور اپنی حاجت پیش کر کے کچھ مدد چاہی اور سوال کیا آپ نے فرمایا تیرے سوال کی وجہ سے جو مجھ پر حق قائم ہو گیا ہے وہ میری نگاہ میں بہت اونچا ہے اور تیری جو مدد مجھے کرنا چاہئے وہ میرے نزدیک بہت زیادہ مقدار ہے اور میری مالی حالت اس مقدار کے پیش کرنے سے عاجز ہے جو تیری شان کے مناسب ہو اور اللہ کے راستہ میں جو آدمی جتنا بھی زیادہ سے زیادہ خرچ کرے وہ کم ہے۔ لیکن میں کیا کروں میرے پاس اتنی مقدار نہیں جو تیرے سوال کے شکر میں مناسب ہو اگر تو اس کے لئے تیار ہو کہ جو میرے پاس موجود ہے اس کو تو خوشی سے قبول کرے اور مجھے اس پر مجبور نہ کرے کہ میں اس مقدار کو کہیں سے حاصل

کروں جو تیرے مرتبہ کے مناسب ہو اور تیرا جو حق مجھ پر واجب ہو گیا ہے اس کو پورا کر سکے تو میں بخوشی حاضر ہوں۔ اس سائل نے کہا، اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹے! میں جو کچھ آپ دیں گے اسی کو قبول کرلوں گا اور اس پر شکر گذار ہوں گا اور اس سے زیادہ نہ کرنے میں آپ کو معذور سمجھوں گا۔ اس پر حضرت حسنؓ نے اپنے خزانچی سے فرمایا کہ ان تین لاکھ درہموں میں سے جو تمہارے پاس رکھوائے تھے، جو بچے ہوں لے آؤ۔ وہ پچاس ہزار درہم لائے (کہ اس کے علاوہ سب خرچ ہو چکے تھے) حضرت حسنؓ نے فرمایا کہ پانچ سو دینار (اشرفیاں) اور بھی تو کہیں تھے؟ خزانچی نے عرض کیا کہ وہ بھی موجود ہیں۔ آپ نے فرمایا وہ بھی لے آؤ۔ جب یہ سب کچھ آ گیا تو اس سائل سے کہا کہ کوئی مزدور لے آؤ جو ان کو تمہارے گھر تک پہنچا دے۔ وہ دو مزدور لے کر آئے۔ حضرت حسنؓ نے وہ سب کچھ ان کے حوالہ کر دیا اور اپنے بدن مبارک سے چادر اتار کر مرحمت فرمائی کہ ان مزدوروں کی مزدوری بھی تمہارے گھر تک پہنچانے میں میری ہی ذمہ داری ہے۔ لہذا یہ چادر فروخت کر کے ان کی مزدوری میں دیدینا۔ حضرت حسنؓ کے غلاموں نے عرض کیا کہ ہمارے پاس تو کھانے کے لئے ایک درہم بھی باقی نہیں رہا۔ آپ نے سب کا سب ہی دیدیا۔ حضرت حسنؓ نے فرمایا کہ مجھے اللہ تعالی کی ذات سے اس کی قوی امید ہے کہ وہ اپنے فضل سے مجھے اس کا بہت ثواب دے گا۔ یہ سب کچھ دیدینے کے بعد جب کہ آپ کے پاس کچھ بھی نہ رہا اور مقدار بھی اتنی زیادہ تھی پھر بھی اس کا قلق اور اس کی ندامت تھی کہ سائل کا حق ادا نہ ہو سکا۔

**(۲)** حضرت ابن عباسؓ سے نقل کیا گیا کہ حضرت حسنؓ، حضرت حسینؓ ایک مرتبہ بہت بیمار ہو گئے، تو حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے نذر (منت) مانی کہ اگر یہ تندرست ہو جائیں تو شکرانہ کے طور پر تین روزے دونوں حضرات رکھیں گے۔ اللہ تعالیٰ جلّ شانہ کے فضل سے صاحبزادوں کو صحت ہو گئی ان حضرت نیروزے رکھنے شروع فرمادیے مگر گھر میں نہ سحری کے لئے کچھ تھا نہ افطار کے لئے، فاقہ پر روزہ شروع کر دیا۔ صبح کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ ایک یہودی کے پاس تشریف لے گئے جس کا نام شمعون تھا کہ اگر تو کچھ اون دھاگہ بنانے کے لئے اجرت پر دیدے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی اس کام کو کر دے گی، اس نے اون کا ایک گٹھر تین صاع جو کی اجرت طے کر کے دیدیا۔ حضرت فاطمہ نے اس میں سے ایک تہائی کاتا اور ایک صاع جو اجرت کے لے کر ان کو پیسا اور پانچ نان (روٹی) اس کے تیار کئے ایک ایک اپنے لئے دو دونوں صاحبزادوں کے لئے اور ایک باندی کے لئے، جس کا نام فضہ تھا۔ روزہ میں دن بھر کی مزدوری اور محنت کے بعد جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ حضورؐ کی ساتھ مغرب کی نماز پڑھ کر لوٹے اور کھانا کھانے کے لئے دسترخوان بچھایا گیا۔ حضرت علیؓ نے ٹکڑا توڑا ہی تھا کہ ایک فقیر نے دروازہ سے

آواز دی کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر والو میں ایک فقیر مسکین ہوں مجھے کھانا دو۔ اللہ جل شانہ تمہیں جنت کے دسترخوان پر کھانا کھلائے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ہاتھ روک لیا۔ حضرت فاطمہؓ سے مشورہ کیا، انہوں نے فرمایا ضرور دیدیجئے۔ وہ سب روٹیاں اس کو دیدیں اور گھر والے سب فاقہ سے رہے اسی حال میں دوسرے دن کا روزہ شروع کر دیا۔ دوسرے دن میں پھر حضرت فاطمہؓ نے دوسری تہائی اون کاتی اور ایک صاع جو کا اجرت لے کر اس کو پیسا، روٹیاں پکائیں۔ اور جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ حضورؐ کے ساتھ مغرب کی نماز پڑھ کر تشریف لائے اور سب کے سب کھانے کے لئے بیٹھے تو ایک یتیم نے دروازے سے سوال کیا اور اپنی تنہائی اور فقر کا اظہار کیا۔ ان حضرات نے اس دن کی روٹیاں اس کے حوالہ کر دیں، اور خود پانی پی کر تیسرے دن کا روزہ شروع کر دیا۔ اور صبح کو حضرت فاطمہؓ نے اون کا باقی حصہ کاتا اور ایک صاع جو کا جورہ گیا تھا وہ لے کر پیسا، روٹیاں پکائیں اور مغرب کی نماز کے بعد جب کھانے بیٹھے تو ایک قیدی نے آکر آواز دی اور اپنی سخت حاجت اور پریشانی کا اظہار کیا۔ ان حضرات نے اس دن کی روٹیاں اس کو دے دیں اور خود فاقہ سے رہے۔ چوتھے دن صبح کا روزہ تو تھا نہیں لیکن کھانے کو بھی کچھ نہیں تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ دونوں صاحبزادوں کو لے کر حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے، بھوک اور ضعف کی وجہ سے چلنا بھی مشکل ہو رہا تھا۔ حضورؐ نے حضرت علیؓ سے فرمایا کہ تمہاری تکلیف اور تنگی دیکھ کر مجھے بہت ہی تکلیف ہوتی ہے۔ چلو فاطمہ کے پاس چلیں۔ حضورؐ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے وہ نماز پڑھ رہی تھیں۔ بھوک کی شدت سے آنکھیں گڑ گئیں تھیں، پیٹ کمر سے لگ رہا تھا، حضورؐ نے ان کو اپنے سینے سے لگایا اور حق تعالیٰ شانہ سے فریاد کی اس پر حضرت جبرئیل علیہ السلام سورہ دہر کی آیت ویطعمون الطعام علی حبه مسکیناً ویتیماً واسیرا لے کر آئے اور اس پروانۂ خوشنودی کی مبارکباد دی۔ علامہ سیوطیؒ نے درمنثور میں بروایت ابن مردویہ حضرت ابن عباسؓ سے مختصراً یہ مضمون نقل کیا ہے کہ یہ آیتیں حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ کی شان میں نازل ہوئی ہیں۔

**(۳)** کہتے ہیں کہ ہشام بن عبد الملک جبکہ وہ شاہزادہ تھا اور خود اس وقت تک بادشاہ نہیں بنا تھا حج کو گیا اور طواف کرتے ہوئے اس نے حجر اسود کو بوسہ دینے کا ارادہ کیا اور انتہائی کوشش کے باوجود ہجوم کی کثرت سے اس پر قدرت نہ ہوئی اتنے میں حضرت زین العابدین علی بن الامام حسینؓ طواف کرتے ہوئے حجر اسود پر پہونچے تو ایک دم سارا مجمع ٹھہر گیا اور ان کے راستہ سے ادہر ادہر ہو گیا وہ اطمینان سے بوسہ دے کر چل دیئے کسی نے ہشام سے پوچھا یہ کون شخص ہیں (جس کا اعزاز شاہزادہ سے بھی زیادہ ہے) ہشام نے کہہ دیا کہ میں نہیں جانتا علماء نے لکھا ہے کہ وہ جان بوجھ کر انجان بن کر انکار کرتا تھا تاکہ اس کے مصاحبین وغیرہ جو شام سے اس کے ساتھ آئے ہوئے تھے ان کے دل

میں حضرت زین العابدین کی وقعت زیادہ پیدا نہ ہو اور یہ بنو امیہ اہل بیت کی وقعت کو گوارا نہ کرتے تھے، فرزدق جو عرب کا مشہور شاعر ہے وہ بھی وہاں کھڑا تھا اس نے کہا میں ان کو جانتا ہوں پھر اس نے چند شعر پڑھے۔

هذا ابن خير عباد الله كلهم
هذا التقى النقى الطاهر العلم

''یہ اللہ کے بندوں میں سے بہترین کی اولاد ہے یہ متقی پاک صاف اور سردار ہے''۔

هذا الذى تعرف البطحاء وطأته
والبيت يعرفه الحل و الحرام

''یہ وہ شخص ہے جسکے قدم کو سارا مکہ جانتا ہے، یہ وہ شخص ہے جس کو بیت اللہ جانتا ہے۔ اس کو حل و حرم پہچانتے ہیں''۔

يكاد يمسكه عرفان راحته
ركن الحطيم اذا ماجاء يستلم

''یہ وہ شخص ہے کہ جب حجر اسود کا بوسہ دینے کے لئے اس کے قریب جائے تو اس کے ہاتھوں کو پہچان کر قریب ہے کہ حجر اسود کا کونہ اس کے ہاتھوں کو پکڑ لے''۔

(اس صورت میں ہاتھوں کی خصوصیت اس وجہ سے کی ہے کہ حجر اسود کے بوسہ کے وقت دونوں ہاتھ اس کونے پر رکھے جاتے ہیں۔ اس مطلب کے موافق رکن الحطیم سے مجازا رکن کعبہ مراد ہوگا اور ہوسکتا ہے کہ یہ ترجمہ کیا جائے کہ جب یہ شخص طواف کرتے ہوئے حطیم کی طرف پہونچتا ہے تو قریب ہے کہ حطیم والا کونہ اس کے ہاتھوں کو پہچان کر ان کو پکڑ لے اس مطلب کے موافق رکن الحطیم اپنے ظاہر پر ہوگا اور ہاتھوں کے پہچاننے کی خصوصیت عطا اور جود کی کثرت کی طرف اشارہ ہوگا)۔

ما قال لاقط الا فى تشهده
لو لا التشهد كانت لاء ه نعم

''یہ وہ شخص ہے جس نے کبھی لا نہیں کہا لا کے معنی نہیں کے ہیں یعنی کبھی کسی مانگنے والے کو انکار نہیں کیا اور بجز کلمہ طیبہ کے کہ اس میں لا الہٰ میں لا کہنا پڑتا ہے اس کی مجبوری ہے اور یہ ہر التحیات میں پڑھا جاتا ہے اگر یہ مجبوری نہ ہوتی تو اس کی زبان سے لا کبھی نہ نکلتا''۔

اذا رأته قريش قال قائلها

الی مكارم هذا ينتهی الكرم

''جب قبیلہ قریش جو کرم میں مشہور قبیلہ ہے اس کو دیکھتا ہے تو کہنے والا بیساختہ کہہ دیتا ہے کہ اس کے اخلاق پر کرم کا منتہا ہے یعنی اس سے زیادہ کریم کوئی نہیں''۔

ان عدا اهل التقى كانو ائمتهم

او قيل من خير اهل الارض قيلهم

''جب کہیں اہل تقویٰ کا شمار ہونے لگے تو یہی لوگ اس میں بھی مقتدا ہوں گے اور جب یہ پوچھا جائے کہ دنیا کی بہترین ہستیاں کون ہیں تو انھیں لوگوں کی انگلیاں اٹھیں گی''۔

هذا ابن فاطمة ان كنت جاهله

بجده انبياء الله قد ختموا

'' اوہشام اگر تو اس سے جاہل ہے تو سن کہ یہ فاطمہؑ کی اولاد ہیں اور اسی کے دادا (صلی اللہ علیہ وسلم) پر نبوت ختم کر دی گئی''۔

وليس قولك من هذا بضائره

العرب تعرف من انكرت والعجم

''تیرا یہ کہنا کہ یہ کون ہے اس کو عیب نہیں لگاتا جس کے پہچاننے سے تو نے انکار کر دیا اس کو عرب جانتا ہے عجم جانتا ہے''۔

يغضى حياء ويغضى من مهابته

فلا يكلم الا حين يبتسم

''یہ وہ شخص ہے جو شرم کی وجہ سے اپنی آنکھ نیچے رکھتا ہے اور ساری دنیا اس کی عظمت اور ہیبت سے آنکھ نیچے رکھتی ہے کوئی شخص اس کے سامنے اس وقت تک رعب کی وجہ سے بات نہیں کر سکتا جب تک کہ خندہ پیشانی سے پیش نہ آئے''۔

اشعار کا ترجمہ ختم ہوگیا۔ صاحب روض نے اتنے ہی اشعار نقل کئے ہیں یہ قصیدہ بڑا ہے اور بہت سے اشعار شاعر نے ان کی اور اس خاندان کی فضیلت میں برجستہ کہے ہیں، وفیات الاعیان، مرآۃ الجنان حیوۃ الحیوان وغیرہ

میں اس قصیدہ کو ذکر کیا ہے درر نضید اس قصیدہ کی مستقل شرح ہے اس میں نقل کیا ہے کہ ہشام نے اس قصیدہ کو سن کر غصہ میں آ کر فرزدق کو قید کرا دیا۔

درحقیقت حضرت زین العابدینؒ کی عبادت اور جود و کرم اتنے بڑھے ہوئے تھے کہ ان کے واقعات کا اختصار بھی دشوار ہے رات دن میں ایک ہزار رکعت نفل پڑھا کرتے تھے۔ اور جب وضو کرتے تو چہرہ کا رنگ زرد ہو جاتا تھا اور جب نماز کو کھڑے ہوتے تو بدن پر کپکپی آ جاتی کسی نے اس کی وجہ پوچھی تو فرمایا کہ تمہیں خبر نہیں کہ کس پاک ذات کے سامنے کھڑا ہوتا ہوں ایک مرتبہ سجدے میں تھے کہ گھر میں آگ لگ گئی لوگوں نے شور مچایا اے رسول اللہ کے بیٹے آگ لگ گئی آگ آگ، مگر یہ اطمینان سے نماز پڑھتے رہے جب فارغ ہوئے تو آگ بجھ بجھا چکی تھی کسی نے ان سے پوچھا تو فرمایا کہ اس سے زیادہ سخت آگ (یعنی جہنم کی آگ) کے خوف نے اس کی طرف متوجہ نہ ہونے دیا آپ کا معمول تھا کہ رات کو اندھیرے میں پوشیدہ لوگوں کے گھروں پر جا کر ان کی اعانت فرمایا کرتے تھے اور بہت سے گھرانے ایسے تھے جن کا گذارا آپ کی امداد پر تھا اور ان کو یہ بھی پتا نہ چلتا تھا کہ یہ کون شخص ہے جب آپ کا انتقال ہوا تو معلوم ہوا کہ سو گھر مدینہ میں ایسے تھے جن پر آپ خرچ فرمایا کرتے تھے (روض) ایسی حالت میں فرزدق جو کہے وہ صحیح ہے۔ حضرت امام مالکؒ کا ارشاد ہے کہ خاندان نبوت میں حضرت زین العابدین جیسا شخص کوئی بھی نہ تھا (یعنی اپنے زمانہ میں) یحییٰ بن سعید کہتے ہیں کہ ہاشمی خاندان میں جتنے حضرات کا زمانہ میں نے پایا ہے ان میں آپ افضل ترین شخص تھے۔ سعید بن المسیبؒ کہتے ہیں کہ آپ سے زیادہ متقی میں نے نہیں دیکھا۔ ان حالات پر بھی جب آپ حج کو تشریف لے گئے اور احرام باندھنے کا وقت آیا تو آپ کا چہرہ زرد ہو گیا اور لبیک نہ کہہ سکے۔ لوگوں نے پوچھا کہ آپ لبیک نہیں پڑھتے تو آپ نے فرمایا مجھے یہ خوف ہے، کہیں جواب میں لا لبیک نہ کہہ دیا جائے مگر جب لوگوں نے اصرار کیا کہ احرام کے وقت لبیک کہنا ضروری ہے تو آپ نے لبیک پڑھا اور بیہوش ہو کر سواری پر سے گر پڑے اور حج کے ختم تک یہی صورت رہی کہ جب لبیک کہتے یہی حالت ہوتی۔ حضرت امام مالکؒ سے نقل کیا گیا ہے کہ جب حضرت زین العابدین نے احرام باندھا اور لبیک کہنے کا ارادہ کیا تو بیہوش ہو کر اونٹنی پہ سے گر گئے اور ہڈی ٹوٹ گئی (تہذیب التہذیب) حضرت زین العابدین سے بڑی حکمت کے ارشادات کتابوں میں نقل کئے گئے آپ کا ارشاد ہے کہ اللہ جل شانہ کی عبادت بعض لوگ اس کے خوف سے کرتے ہیں یہ غلاموں کی عبادت ہے کہ ڈنڈے کے زور سے کام کریں) اور بعض لوگ اس کے انعامات کے واسطے کرتے ہیں یہ تاجروں کی عبادت ہے (کہ ہر کام میں کمائی کی فکر ہے)۔

احرار کی عبادت یہ ہے کہ اس کے شکر میں عبادت کریں۔ آپ کے صاحبزادہ حضرت باقرؒ فرماتے ہیں کہ مجھے میرے والد حضرت زین العابدینؒ نے وصیت فرمائی ہے کہ پانچ قسم کے آدمیوں کے پاس مت لگنا حتی کہ راستے چلتے بھی ان کا رفیق سفر نہ بننا ایک فاسق شخص کہ وہ ایک لقمے کے بدلے میں تجھے بیچ دے گا بلکہ ایک لقمہ سے کم میں بھی بیچ دے گا میں نے عرض کیا کہ ایک لقمے سے کم کا کیا مطلب، فرمایا کہ محض اس امید پر کہ لقمہ کسی سے مل جائے پھر اس کی امید پوری بھی نہ ہو۔ دوسرے بخیل کے پاس نہ لگنا کہ وہ تیری سخت حاجت کے وقت بھی تجھ سے کنارہ کشی کرے گا۔ تیسرے جھوٹ بولنے والا شخص کہ وہ بمنزلہ اس بالو کے ہے جو دور سے پانی معلوم ہوتا ہو وہ قریب آنے والوں کو دور بتائے گا دور ہونے والی چیزوں کو قریب کر کے بتائے گا۔ چوتھے بے وقوف احمق سے دور رہنا کہ وہ نفع پہنچانے کا ارادہ کرے گا اور نقصان پہنچادے گا اسی وجہ سے کہا گیا ہے کہ سمجھدار دشمن نادان دوست سے بہتر ہے۔ پانچویں اس سے دور رہنا جو اپنے رشتے داروں سے قطع رحمی کرتا ہو اسلئے کہ میں نے ایسے شخص کو قرآن پاک میں تین جگہ ملعون پایا ہے۔ (روض)

(۴) حضرت امام زین العابدین کے صاحبزادہ حضرت امام باقر محمد بن علیؒ جب حج کو تشریف لے گئے اور بیت اللہ شریف پر نظر پڑی تو اتنے زور سے روئے کہ چیخیں نکل گئیں لوگوں نے کہا کہ سب لوگوں کی نظریں ادھر ہی لگ گئیں آپ چیخیں نہ ماریں فرمایا کہ شاید اللہ جل شانہ میرے رونے کی وجہ سے رحمت کی نظر فرمادے جس کی وجہ سے کل قیامت کے دن کامیاب ہوجاؤں اس کے بعد طواف کیا اور طواف کے بعد مقام ابراہیم پر جا کر نفلیں پڑھیں تو سجدہ کی جگہ آنسوؤں کی وجہ سے بھیگ گئی تھی آپ نے اپنے ایک ساتھی سے فرمایا کہ مجھے سخت رنج ہے اور میرا دل سخت فکر میں مشغول ہے کسی نے پوچھا کہ آپ کو کس چیز کا رنج ہے فرمایا کہ جس کے دل میں اللہ کا خالص دین داخل ہوجائے اسکو اللہ کے ماسوا سے خالی کر دیتا ہے اور دنیا ان چیزوں کے علاوہ اور کیا چیز ہے یہی سواری ہے جس پر سوار ہو کر آئے ہو یہی کپڑا ہے جس کو پہن رکھا ہے یہی بیوی ہے جو مل گئی ہے یہی کھانا ہے جو کھایا ہے (روض)

(۵) حضرت لیث بن سعدؒ کہتے ہیں کہ میں ایک سو تیرہ ہجری (۱۱۳ھ) میں پیدل حج کو گیا جب میں مکہ مکرمہ پہنچ گیا تو عصر کی نماز کے وقت جبل ابوقبیس پر چڑھ گیا وہاں میں نے ایک صاحب کو بیٹھے دیکھا وہ دعا مانگ رہے ہیں اور یا رب یارب اتنی مرتبہ کہا کہ دم گھٹنے لگا پھر انہوں نے یارباہ یارباہ اسی طرح کہا کہ دم نکلنے لگا پھر اسی طرح یا اللہ یااللہ کہتے رہے کہ دم گھٹنے لگا پھر اسی طرح یاحی یاحی لگاتار کہتے رہے پھر اسی طرح یارحمن یا رحمن پھر یا رحیم یارحیم اسی طرح کہا کہ دم گھٹنے لگا پھر یا ارحم الرحمین بھی اسی طرح کہا

کہ سات مرتبہ دم گھٹنے لگا۔ اس کے بعد وہ کہنے لگے یــا اللــہ میرا انگور کو جی چاہ رہا ہے وہ عطا فرما اور میری چادریں پرانی ہوگئیں۔لیثؒ کہتے ہیں کہ خدا کی قسم ان کی زبان سے یہ لفظ پورے نکلے بھی نہیں تھے کہ میں نے ایک ٹوکری انگوروں سے بھری ہوئی رکھی دیکھی حالانکہ اس وقت روئے زمین پر کہیں انگور کا نشان بھی نہ تھا اور دو چادریں رکھی ہوئی دیکھیں انھوں نے انگور کھانے کا ارادہ کیا تو میں نے کہا میں بھی ان میں آپ کا شریک ہوں فرمایا کیسے میں نے کہا جب آپ دعا کر رہے تھے تو میں آمین آمین کہہ رہا تھا فرمانے لگے آؤ کھاؤ لیکن اس میں سے کچھ ساتھ نہ لے جانا میں آگے بڑھا اور ان کی ساتھ ایسی عجیب چیز کھائی کہ عمر بھر ایسی چیز نہ کھائی تھی وہ عجیب قسم کے انگور تھے کہ ان میں بیج بھی نہ تھا میں نے خوب پیٹ بھر کے کھائے مگر اس ٹوکری میں کچھ کمی نہ ہوئی پھر انہوں نے فرمایا کہ ان دونوں چادروں میں سے جو تمھیں پسند ہو لے لو میں نے کہا کہ چادر کی مجھے ضرورت نہیں ہے پھر فرمانے لگے ذرا سامنے سے ہٹ جاؤ میں ان کو پہن لوں میں پرے کو ہٹ گیا تو انھوں نے ایک چادر لنگی کی طرح باندھ لی دوسری اوڑھ لی اور جو چادریں پہلے سے پہنے ہوئے تھے ان کو ہاتھ میں لے کر پہاڑی سے نیچے اترے میں پیچھے ہولیا جب صفا مروہ کے درمیان پہنچے تو ایک سائل نے کہا کہ اے رسول اللہ کے بیٹے یہ کپڑا مجھے دے دیجئے اللہ جل شانہ آپ کو جنت کا جوڑا عطا فرمائے وہ دونو چادریں اس کو دے دیں۔ میں نے اس سائل کے قریب جا کر اس سے پوچھا کہ یہ کون ہے اس نے کہا حضرے امام جعفر صادق ہیں پھر ان کے پاس واپس آیا کہ ان سے کچھ سنوں گا مگر کہین پتہ نہ چلا۔(روض)

یہ حضرت امام باقرؒ کے صاحبزادہ ہیں۔حضرت امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ میں بار ہا ان کی خدمت میں حاضر ہوا میں نے ہمیشہ تین عبادتوں میں سے کسی نہ کسی میں مشغول پایا نماز یا تلات یا روزہ اور بغیر وضو کے حدیث نقل نہ کرتے تھے (تہذیب التہذیب) سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جعفر صادقؒ سے سنا فرماتے تھے کہ اس زمانہ میں سلامتی کم یاب ہوگئی اور اگر وہ کہیں مل سکتی ہے تو گوشۂ گمنامی میں ہے اور اگر اس میں نہیں (یعنی میسر نہ ہو سکے) تو پھر یکسوئی اور تنہائی میں تلاش کی جائے لیکن تنہائی گمنامی کے برابر نہیں ہوسکتی اور اگر وہاں بھی نہ ہو سکے تو چپ رہنے میں اور چپ رہنا تنہائی کی برابری نہیں کرسکتا اور اگر خاموشی میں بھی نہ ہوسکے تو پھر سلف صالح کے کلام میں اور سعید شخص وہ ہے جو اپنے نفس میں خلوت اور یکسوئی پائے حضرت جعفرؒ اپنے باپ دادا کی روایت سے حضورؐ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ جس شخص پر اللہ جلّ شانہ کا کوئی انعام ہو اس کو ضروری ہے کہ اس کا شکر ادا کرے اور جس پر رزق میں تنگی ہو وہ استغفار کی کثرت کرے اور جسکو کوئی پریشانی لاحق ہو وہ لاحول پڑھا کرے۔(روض)

(۶) حضرت شقیق بلخیؒ فرماتے ہیں کہ میں ۱۴۹ھ میں حج کو جا رہا تھا، راستہ میں قادسیہ (ایک شہر کا نام ہے)

میں اترا میں لوگوں کی زیب زینت اور ان کا ہجوم اور کثرت دیکھ رہا تھا میری نظر ایک نوجوان خوبصورت پر پڑی کہ اس نے کپڑوں کے اوپر ایک بالوں کا کپڑا پہن رکھا تھا پاؤں میں جوتا بھی تھا اور سب سے علیحدہ بیٹھا تھا میں نے خیال کیا کہ یہ لڑکا صوفی قسم کے آدمیوں میں سے معلوم ہوتا ہے کہ راستہ میں دوسروں پر بوجھ ہی بنے گا میں اس کو جا کر فہمائش کروں اس خیال سے میں اس کے قریب گیا جب اس نے مجھے اپنی طرف آتے دیکھا کہنے لگا اے شقیق! اجتنبو اکثیرا من الظن ان بعض الظن اثم (حجرات) بدگمانی سے بچو بعض گمان گناہ ہوتے ہیں اور یہ کہہ کر مجھے چھوڑ کر چل دیا میں نے سوچا کہ یہ تو بڑی مشکل بات ہوگئی میرا نام لے کر (حالانکہ مجھ کو جانتا بھی نہیں) میرے دل کی بات کہہ کر چل دیا یہ تو کوئی واقعی بزرگ آدمی ہے میں اس کے پاس جا کر اپنے گمان کی معافی کراؤں میں جلدی اس کے پیچھے چلا مگر وہ میری نظروں سے غائب ہوگیا پتہ نہ چلا جب ہم واقصہ پہنچے تو دفعۃً اس پر نظر پڑی کہ وہ نماز پڑھ رہا ہے اور اس کا بدن کانپ رہا ہے اور آنسو بہہ رہے ہیں میں نے اس کو پہچان لیا اور اس کی طرف بڑھا تھا کہ اپنے اس گمان کی معافی کراؤں مگر میں نے اس کی نماز سے فراغت کا انتظار کیا اور جب وہ سلام پھیر کر بیٹھا تو میں اس کی طرف بڑھا جب اس نے مجھ کو اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا تو کہنے لگا اے شقیق پڑھو وانــی لـغفار لمن تاب وآمن وعمل صالحا ثم اهتدی (طہ ع ۴) ''اور بلاشبہ میں بڑا بخشنے والا ہوں ایسے لوگوں کا جو توبہ کرلیں اور ایمان لے آئیں اور پھر سیدھے راستے پر قائم رہیں۔'' یہ آیت پڑھ کر وہ پھر چل دیا میں نے کہا یہ شخص تو ابدال میں سے معلوم ہوتا ہے دو مرتبہ میرے دل کی بات پر متنبہ کر چکا پھر جب ہم زبالا میں پہنچے تو دفعۃً میری نظر اس جوان پر پڑی وہ ایک کنویں پر کھڑا ہے بڑا سا پیالہ اس کے ہاتھ میں ہے اور کنویں سے پانی لینے کا ارادہ کر رہا تھا کہ وہ پیالہ کنویں میں گر پڑا میں اس کی طرف دیکھ رہا تھا اس نے آسمان کی طرف دیکھا اور ایک شعر پڑھا جس کا ترجمہ ہے کہ تو ہی میرا پرورش کرنے والا ہے پانی سے اور تو ہی میری روزی (کا ذریعہ) ہے جب میں کھانے کا ارادہ کروں، اس کے بعد اس نے کہا اے میرے اللہ تجھے معلوم ہے اے میرے معبود میرے آقا کہ اس پیالہ کے سوا میرے پاس کچھ نہیں ہے پس اس پیالہ سے مجھے محروم نہ فرمایئے۔ شقیق کہتے ہیں خدا کی قسم میں نے دیکھا کہ کنویں کا پانی اوپر کو آگیا اس نے ہاتھ بڑھایا اور پیالہ پانی سے بھر کر نکال لیا اول وضو کیا اور چار رکعت نماز پڑھی اس کے بعد ریت کو اکٹھا کر کے ایک ایک مٹھی بھر کر اس پیالہ میں ڈالتا جاتا تھا اور اس کو ہلا کر پی رہا تھا میں اس کے قریب گیا اور سلام کیا اس نے سلام کا جواب دیا میں نے کہا اللہ نے جو نعمت تمہیں عطا کی ہے اس میں سے کچھ اپنا بچا ہوا مجھے بھی کھلا دیجئے کہنے لگا کہ شقیق اللہ جل شانہ کی ظاہری اور باطنی نعمتیں ہم پر رہی ہیں اپنے رب کے ساتھ نیک

گمان رکھو یہ کہہ کر وہ پیالہ مجھے دیدیا میں نے جو اس کو پیا تو خدا کی قسم اس میں ستو اور شکر گھلی ہوئی تھی اس سے زیادہ خوش ذائقہ اور اس سے زیادہ خوشبودار چیزیں میں نے کبھی نہیں کھائی تھی میں نے خوب پیٹ بھر کر پیا جس کی برکت سے کئی دن تک نہ تو مجھے بھوک لگی نہ پیاس لگی اس کے بعد مکہ مکرمہ داخل ہونے تک میں نے اسکو نہیں دیکھا جب ہمارا قافلہ مکہ مکرمہ پہونچ گیا تو میں نے قبۃ الشراب کے قریب ایک مرتبہ آدھی رات کے قریب نماز پڑھتے دیکھا بڑے خشوع سے نماز پڑھ رہا تھا اور خوب رو رہا تھا صبح تک اسی طرح نماز پڑھتا رہا جب صبح صادق ہوئی تو اسی جگہ بیٹھا تسبیح پڑھتا رہا اس کے بعد صبح کی نماز پڑھی اور پھر بیت اللہ کا طواف کیا پھر وہ باہر جانے لگا تو میں اس کے پیچھے لگ گیا باہر جا کر دیکھا تو راستہ میں جس حالت پر دیکھا تھا اس کے بالکل خلاف بڑے حشم وخدم اور غلام اس کے موجود ہیں چاروں طرف سے اس کو گھیر رکھا ہے سلام کر کے حاضر ہو رہے ہیں میں نے ایک شخص سے جو میرے قریب تھا دریافت کیا یہ بزرگ کون ہیں اس نے بتایا کہ یہ حضرت موسیٰ بن جعفر یعنی حضرت جعفر صادق کے صاحبزادے ہیں مجھے تعجب ہوا اور میں نے خیال کیا یہ عجائب واقعی ایسے ہی سید کے ہونے چاہئیں۔ (روض)

حافظ ابن حجر نے تہذیب میں لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ کاظمؒ کے مناقب بہت ہیں ان حضرات کا تو پوچھنا ہی کیا ہے کہ یہ اس خاندان کے چاند سورج اور ستارے ہیں حق تعالیٰ شانہ نے اس خاندان ہی میں وہ خصوصی جوہر اور اخلاق کا کمال رکھا ہے جہاں تک ہم جیسوں کی پرواز بھی نہیں ہے سیّدوں کے خاندان کا معمولی آدمی بھی کوئی عجیب عادت اپنے اندر رکھتا ہی ہے۔

## ایں خانہ ہمہ آفتاب است

(۷) ربیع بن سلیمان کہتے ہیں کہ میں حج کے لئے جا رہا تھا میرے ساتھ میرے بھائی تھے اور ایک جماعت تھی جب ہم کوفہ میں پہنچے تو وہاں ضروریات سفر خریدنے کے لئے بازار میں گھوم رہا تھا کہ ایک ویران سی جگہ میں ایک خچر مرا ہوا تھا اور ایک عورت جس کے کپڑے بہت پرانے بوسیدہ تھے چاقو لئے اس کے ٹکڑے گوشت کے کاٹ کاٹ کر ایک زنبیل میں رکھ رہی تھی مجھے یہ خیال ہوا کہ یہ مردار گوشت لے جا رہی ہے اس پر سکوت اختیار کرنا ہرگز نہ چاہئے عجب نہیں یہ کوئی بھٹیاری عورت ہے یہی پکا کر لوگوں کو کھلاوے گی میں چپکے سے اس کے پیچھے ہولیا اس طرح کہ وہ مجھے نہ دیکھے وہ عورت ایک بڑے مکان میں پہنچی جس کا دروازہ بھی اونچا تھا اس نے جا کر دروازہ کھٹکھٹایا اندر سے آواز آئی کون ہے اس نے کہا کھولو میں ہی بد حال ہوں دروازہ کھولا گیا اور اس میں سے چار لڑکیاں آئیں جن کے چہرے سے بدحالی اور مصیبت کے آثار ظاہر ہو رہے تھے وہ عورت اندر گئی اور وہ زنبیل ان لڑکیوں کے سامنے رکھ دی

میں کواڑوں کے درزوں سے جھانک رہا تھا میں نے دیکھا اندر سے گھر بالکل برباد اور خالی تھا اس عورت نے روتے ہوئے لڑکیوں کو آواز دی کہ لو اس کو پکا لو اور اللہ کا شکر ادا کرو اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں پر اختیار ہے اسی کے قبضہ میں لوگوں کے قلوب ہیں وہ لڑکیاں اس کو کاٹ کاٹ کر آگ پر بھوننے لگیں مجھے بہت ضیق ہوئی میں نے باہر سے آواز دی اے اللہ کی بندی اللہ کے واسطے اس کو نہ کھا وہ کہنے لگی تو کون ہے میں نے کہا میں ایک پردیسی آدمی ہوں کہنے لگی اے پردیسی تو ہم سے کیا چاہتا ہے ہم خود ہی مقدر کے قیدی ہیں تین سال سے ہمارا نہ کوئی معین نہ مددگار تو ہم سے کیا چاہتا ہے میں نے کہا مجوسیوں کا ایک فرقہ کے سوا مردار کا کھانا کسی مذہب میں جائز نہیں وہ کہنے لگی ہم خاندان نبوت کے شریف (سید) ہیں ان لڑکیوں کا باپ بڑا شریف تھا وہ اپنے ہی جیسوں سے ان کا نکاح کرانا چاہتا تھا اس کی نوبت ہی نہ آئی اس کا انتقال ہوگیا جو ترکہ اس نے چھوڑا تھا وہ ختم ہوگیا ہمیں معلوم ہے کہ مردار کھانا جائز نہیں لیکن اضطرار میں جائز ہوجاتا ہے ہمارا چار دن کا فاقہ ہے۔ ربیعؒ کہتے ہیں اس کے حالات سن کر مجھے رونا آ گیا اور میں روتا ہوا دل میں بیچین وہاں سے واپس ہوا اور میں نے اپنے بھائی سے آ کر کہا میرا ارادہ تو حج کا نہیں رہا اس نے مجھے بہت سمجھایا حج کے فضائل بتائے کہ حاجی ایسی حالت میں لوٹتا ہے کہ اس پر کوئی گناہ نہیں رہتا وغیرہ وغیرہ میں نے کہا بس لمبی چوڑی باتیں نہ کرو یہ کہہ کر میں نے اپنے کپڑے اور احرام کی چادریں اور جو سامان میرے ساتھ تھا وہ سب لیا اور نقد چھ سو درہم تھے وہ لئے اور ان میں سے سو درہم کا آٹا خریدا اور سو درہم کا کپڑا خریدا اور باقی درہم بچے وہ آٹے میں چھپا کر اس بڑھیا کے گھر پہونچا اور یہ سب سامان اور آٹا وغیرہ اس کو دیدیا اس عورت نے اللہ کا شکر ادا کیا اور کہنے لگی اے ابن سلیمان جا اللہ جل شانہ تیرے اگلے پچھلے سب گناہ معاف کردے اور تجھے حج کا ثواب عطا کرے اور اپنی جنت میں تجھے جگہ عطا فرمائے اور اس کا بدل عطا فرمائے جو تجھے بھی ظاہر ہوجائے سب سے بڑی لڑکی نے کہا اللہ جل شانہ تیرا اجر دوچند کرے اور تیرے گناہ معاف کرے۔ دوسری نے کہا اللہ جل شانہ تجھے اس سے بھی زیادہ عطا فرمائے جتنا تو نے ہمیں دیا، تیسری نے کہا حق تعالیٰ شانہ ہمارے دادے کے ساتھ تیرا حشر کرے چوتھی نے جو سب سے چھوٹی تھی کہا اے اللہ جس نے ہم پر احسان کیا تو اس کا نعم البدل اس کو جلدی عطا کر اور اس کے اگلے پچھلے گناہ معاف کر۔ ربیعؒ کہتے ہیں حجاج کا قافلہ روانہ ہوگیا میں کوفہ ہی میں مجبوراً پڑا رہا کہ وہ سب حج سے فارغ ہوکر لوٹ بھی آئے۔ مجھے خیال ہوا کہ ان حجاج کا استقبال کروں اس سے اپنے لئے دعا کراؤں کسی کی مقبول دعا مجھے بھی لگ جائے جب حجاج کا ایک قافلہ میری آنکھوں کے سامنے آ گیا تو مجھے اپنے حج سے محرومی پر بہت افسوس ہوا اور رنج کی وجہ سے میری آنکھوں سے آنسو نکل آئے جب میں ان سے ملا تو میں نے کہا اللہ جل شانہ تمہارا

حج قبول کرے اور تمہارے اخراجات کا بدل عطا فرمائے ان میں سے ایک نے کہا یہ دعا کیسی میں نے کہا ایسے شخص کی دعا جو دروازہ تک کی حاضری سے محروم رہا ہو وہ کہنے لگے بڑے تعجب کی بات ہے اب تو وہاں جانے سے انکار کرتا ہے تو ہمارے ساتھ عرفات کے میدان میں نہیں تھا تو نے ہمارے ساتھ رمی جمرات نہیں کی تو نے ہمارے ساتھ طواف نہیں کئے میں اپنے دل میں سوچنے لگا کہ یہ اللہ کا لطف ہے اتنے میں خود میرے شہر کے حاجیوں کا قافلہ آ گیا میں نے کہا حق تعالی شانہ تمہاری سعی مشکور فرمائے تمہارا حج قبول فرمائے وہ بھی یہی کہنے لگے کہ تو ہمارے ساتھ عرفات پر نہیں تھا یا رمی جمرات نہیں کی اب انکار کرتا ہے ان میں سے ایک شخص آگے بڑھا اور کہنے لگا بھائی اب انکار کیوں کرتے ہو کیا بات ہے آخر تم ہمارے ساتھ مکہ میں نہیں تھے یا مدینہ میں نہیں تھے جب ہم قبر اطہر کی زیارت کر کے باب جبرئیل سے باہر کو آ رہے تھے اس وقت اژدہام کی کثرت کی وجہ سے تم نے یہ تھیلی میرے پاس امانت رکھوائی تھی جس کی مہر پر لکھا ہوا ہے من عاملنا ربح (جو ہم سے معاملہ کرتا ہے نفع کماتا ہے) یہ تمہاری تھیلی واپس ہے ربیعؒ کہتے ہیں کہ واللہ میں نے اس تھیلی کو کبھی اس سے پہلے دیکھا بھی نہ تھا اس کو لے کر گھر واپس آیا عشا کی نماز پڑھی۔ اپنا وظیفہ پورا کیا اس کے بعد اس سوچ میں جاگتا رہا کہ آخر یہ قصہ کیا ہے اسی میں میری آنکھ لگ گئی تو میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کی میں نے حضورؐ کو سلام کیا اور ہاتھ چومے حضورؐ نے تبسم فرماتے ہوئے سلام کا جواب دیا اور ارشاد فرمایا اے ربیع آخر ہم کتنے گواہ اس پر قائم کریں کہ تو نے حج کیا تو مانتا ہی نہیں سن بات یہ ہے کہ جب تو نے اس عورت پر جو میری اولاد تھی صدقہ کیا اور اپنا زادراہ ایثار کر کے اپنا حج ملتوی کر دیا تو میں نے اللہ جل شانہ سے دعا کی نعم البدل تجھے عطا فرمائے تو حق تعالی شانہ نے ایک فرشتہ تیری صورت بنا کر اس کو حکم فرمایا کہ وہ قیامت تک ہر سال تیری طرف سے حج کیا کرے اور دنیا میں تجھے یہ عوض دیا کہ چھ سو درہم کے بدلے چھ سو دینار (اشرفیاں) عطا کیں تو اپنی آنکھ کو ٹھنڈی رکھ پھر حضورؐ نے بھی یہی الفاظ ارشاد فرمائے من عاملنا ربح ربیع کہتے ہیں میں جب سو کر اٹھا تو اس تھیلی کو کھولا۔ اس میں چھ سو اشرفیاں تھیں۔

(۸) سید سمہودیؒ نے جواہر میں اسی قسم کا دوسرا قصہ لکھا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کا معمول یہ تھا کہ وہ ایک سال حج کیا کرتے اور ایک سال جہاد کیا کرتے وہ فرماتے ہیں کہ ایک سال جب میرا حج کا سال تھا میں پانچ سو اشرفیاں لے کر حج کے ارادے سے چلا اور کوفہ میں جس جگہ اونٹ فروخت ہوتے ہیں پہنچا تا کہ اونٹ خریدوں وہاں میں نے دیکھا کہ کوڑی پر ایک بط مری ہوئی پڑی ہے اور ایک عورت اس کے پاس بیٹھی ہوئی اس کے پر نوچ رہی ہے میں اس عورت کے قریب گیا اور اس سے پوچھا یہ کیا حرکت کر رہی ہو وہ کہنے لگی جس کام سے تمہیں کوئی واسطہ نہیں

اس کی تحقیق کی کیا ضرورت مجھے اس کے کہنے سے کچھ سوچ سا ہوا تو میں نے پوچھنے پر اصرار کیا وہ کہنے لگی تمہارے اصرار نے مجھے اپنا حال ظاہر کرنے پر مجبور ہی کر دیا میں سیدانی ہوں میرے چار لڑکیاں ہیں ان کے باپ کا ابھی انتقال ہوگیا ہے آج چوتھا دن ہے کہ ہم نے کچھ نہیں چکھا ایسی حالت میں مردار حلال ہے میں بط لے جا کر ان لڑکیوں کو کھلاؤں گی۔ ابن مبارکؒ کہتے ہیں مجھے اپنے دل میں ندامت ہوئی اور میں نے اس عورت سے کہا کہ اپنی گود پھیلائیں میں نے وہ پانسو اشرفیاں اس کی گود میں ڈال دیں وہ سر جھکائے بیٹھی رہی وہ اشرفیاں ڈال کر میں گھر چلا آیا اور حج کا ارادہ ملتوی کر دیا اور اپنے گھر واپس ہوگیا جب حجاج فراغت کے بعد آئے میں اس سے ملا تو جس سے میں ملتا یہ کہتا کہ حق تعالیٰ شانہ تمہارا حج قبول کرے اور وہ یہ کہتا کہ اللہ تعالیٰ تمہارا ابھی حج قبول کرے اور جب میں کوئی بات کرتا تو وہ کہتا ہاں ہاں فلاں جگہ تم سے ملاقات ہوئی تھی میں بڑی حیرت میں تھا یہ کیا معاملہ ہے میں نے رات کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کی حضورؐ نے ارشاد فرمایا کہ عبداللہ تعجب کی بات نہیں ہے تو نے میری اولاد میں سے ایک مصیبت زدہ کی مدد کی تھی میں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ تیری طرف سے ایک فرشتہ مقرر کر دے وہ ہر سال تیری طرف سے قیامت تک حج کرتا رہے اب تجھے اختیار ہے چاہے حج کرو چاہے نہ کرو۔

## حضرت شیخ الحدیث کا درس بخاری شریف اور ان کے ملفوظات

(ماخوذ از جمال محمدی درس بخاری کے آئینہ میں، مرتبہ: مولانا یوسف متالاؒ)

### حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام آتا ہے تو ایک لطف آجاتا ہے

حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان ہستیوں میں سے ہیں کہ جب ان کا مبارک نام آتا ہے تو دل محبت وعظمت کے جذبات سے لبریز ہو جاتا ہے۔

جیسے ہمارے بزرگوں میں جب کبھی حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ کا نام آتا ہے، ان کا تذکرہ آتا ہے تو پیار آجاتا ہے، ان کی ساری زندگی سامنے آجاتی ہے، ایسے ہی حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام نامی کے ساتھ ایک لطف آجاتا ہے۔ حضور پاک ﷺ کے کس قدر لاڈلے نواسے ہیں اور اللہ کی شان کہ بچپن ہی سے مناسبت ہوگی۔

### حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سر تو کٹا، خم نہیں ہوا

حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ میدان کربلا میں ہیں، چھوٹے چھوٹے بچے ساتھ ہیں، نہتے ہیں، مستورات بھی ساتھ ہیں، مگر سر مبارک اونچا ہی رہا خم نہیں ہوا، یہ انہوں نے قیامت تک آنے والی انسانیت کو ایک سبق دیا کہ اگر چہ

سر جھکا دینا کہ بھئی، چلا دو تلوار، یہ بھی ایک طریقہ تھا۔

مگر حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ نے دیکھا کہ قیامت تک آنے والے انسان، ان میں سے بڑے بڑے ظالم اور جابر حکمران بھی ہوں گے، تو انسانیت ہمیشہ ہی سر جھکاتی رہے گی، مار کھاتی رہے گی؟ سر کٹ تو گیا، مگر خم نہیں ہو سکا، ظالم کے سامنے جھک نہیں سکا، اور یہ حسینی خون جہاں جہاں بھی آپ دیکھیں گے، جہاں جہاں، جب ان ظالموں نے دیکھا، حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ کے بعد کی تاریخ آپ پڑھیں، تو اور زیادہ تلخ، کہ ان ظالموں کی نیند حرام ہوگئی تھی، یہ سوچتے تھے کہ کہیں حضرت حسین کے خون کے بدلے کے لئے لوگ اکھٹے تو نہیں ہو رہے ہیں، دس آدمی مسجد کے باہر کھڑے ہیں، اچھا یہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی پارٹی کے تو نہیں ہیں، ان کو پکڑ کر اندر ڈال دیتے تھے۔

## امام اعظم امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ

اسی لئے ہمارے امام اعظم امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، ساری زندگی انہوں نے حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ اور اہلِ بیت کی پارٹی کا ساتھ دیا، اگر چہ وہ جیلوں میں گئے، مار کھاتے رہے، شہید ہوئے، اس کو انہوں نے نہیں دیکھا، انہوں نے ایک اصول دیکھا کہ ظالم کے سامنے کبھی سر مت جھکاؤ، بس ایک اصول بنا لیا، اسی پر عمل پیرا رہے۔

حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ساری زندگی۔ کوئی ایک درجن حکام آپ کو ملیں گے، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو جیل میں ڈالا گیا، زہر دیا گیا، یہ صرف مسئلہ قضا نہیں تھا، کہ یہ قاضی بننا نہیں چاہتے تھے اور عہدہ قضا کیوں قبول نہیں کرتے، حکومت ڈرتی تھی، دراصل انہیں عناد تھا کہ یہ اہلِ بیت کا ساتھ کیوں دیتے ہیں۔

یہی حال امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا، وہاں مدینۃ العلوم میں۔ میں نے بیان کیا تھا کہ طلاقِ مکرہ کو مسئلہ بنا کر ان پر مظالم ڈھائے کہ زبردستی طلاق دلوائی جائے وہ واقع ہوتی ہے یا نہیں، اس مسئلہ میں آپ کو جیل میں نہ صرف ڈالا گیا، آپ کے مونڈھے کے جوڑ الگ کر دئے گئے، پہلوانوں کو بلا کر کے یہ ہاتھ اوپر کرو، ایک نے اوپر سے کھینچا، دوسرے نے پیر رکھا، توڑ دئے گئے کندھے، ساری عمر اسی طرح امام مالک رحمۃ اللہ علیہ (ہاتھ نیچے کر کے اشارہ کرتے رہے)، مگر انہوں نے پھر بھی، جان دے دی ان حضرات نے ظلم کے سامنے کبھی سر نہیں جھکایا، کیوں؟ کہ ان ائمہ کرام نے حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ کے بعد اہلِ بیت نے یہی انسانیت کو سبق دیا کہ سر مت جھکاؤ۔

## شہداء کربلا کے لئے کتنا ایصال ثواب کیا؟

اسی طرح حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ مدینہ طیبہ میں ہیں۔ مدرسہ علوم شرعیہ میں قیام تھا، حضرت جب ڈاک لکھوانے لگے عاشورے کے دن، تو حضرت نے پوچھا کہ شہداء کربلا کے لئے کتنا ایصالِ ثواب کیا؟

اب ہم میں سے ہر ایک اپنے آپ سے پوچھے کہ آج عاشورے کا دن ہے، حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا دن ہے، حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت۔ جو نانا ہیں، دادا ہیں انہیں اندازہ ہوسکتا ہے کہ اپنی اولاد اور اولاد کی اولاد کتنی پیاری ہوتی ہیں۔ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم جس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معمولات ہیں کہ کسی معمول کو پابندی سے ادا کرنا، تو اسی طرح سارے جہان کے سردار، تمام انبیاء کے سردار، دنیا اور آخرت کے سردار اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دینی دنیوی، انتظامی کتنی مصروفیات سرکار کو رہتی تھیں۔

## نواسوں سے محبت: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت

مگر حدیث میں آتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نہایت پابندی سے، حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میرے یہاں بچوں کو دیکھنے کے لئے تشریف لاتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بازار تشریف لے جا رہے تھے، حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے دروازے پر کھڑے ہو کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آواز دی این لکع ؟ وہ چھوٹا کدھر ہے؟ تو حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! ابھی ذرا اس کو ٹھیک کر لیتی ہوں اور ان کا منہ دھویا، صاف کیا اور گلے میں لونگ کا ہار پہنایا، جو خوشبودار بھی ہوتی ہے اور خوبصورت بھی ہوتی ہے، بچہ کو لے جا کر پیش کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کندھے پر اٹھالیا، گود میں اٹھالیا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہما دونوں ساتھ تھے۔

## سب سے زیادہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت

یہ تو خیر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جگر کے ٹکڑے تھے تو مشابہ ہونا تھا مگر وہاں دارالعلوم میں، عشرہ اخیرہ میں ایک روز میں نے بیان کیا تھا کہ جن سے کوئی رشتہ داری نہیں تھی پھر بھی مشابہت کیسے پیدا ہوگئی، تو ان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ کون؟ تو حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بعد ان کے دونوں بیٹے حضرت حسن اور حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما، دونوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے شبیہ، تو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ دیکھ کر عرض کرنے لگے یارسول اللہ یہ اپنے باپ سے مشابہ نہیں ہیں آپ کے مشابہ ہیں۔

## پینے کے لئے پانی تک نہیں

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالی عنہا کے گھر سے رونے کی آواز سنی تشریف لائے، پوچھا کیا بات ہے؟ عرض کیا گیا یا رسول! پیاس کی وجہ سے بچے رو رہے ہیں۔ اللہ اکبر! اللہ اکبر! کہیں ہمارے ساتھ اس کی نوبت آئی۔

میں نے عرض کیا کہ کتنی نعمتوں میں ہیں ہم! جو چاہے ہم پی سکتے ہیں، جو چاہے کھا سکتے ہیں، جو چاہے پہن سکتے ہیں، پھر بھی کتنی ناشکری۔ عرض کیا گیا یا رسول اللہ، گھر میں پانی نہیں ہے پیاس کی وجہ سے بچے رو رہے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تلاش کرو۔ تلاش کرتے ہوئے بھی پانی نہیں ملا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بچوں کو گود میں لیا، اپنی زبان مبارک جس طرح بچہ ڈمی لے کر اور بوتل لے کر چوستا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم زبان مبارک اس کے منہ میں دیتے ہیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پانی کے پچاسوں معجزات، کہ پانی ختم ہوگیا ہزاروں کی فوج ساتھ ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر پانی کسی کے پاس تھوڑا سا ہے، تو وہ لاؤ۔ تھوڑا سا ایک گھونٹ پانی لایا گیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دست مبارک اس میں رکھا، انگلیوں سے پانی پھوٹ پڑا، اسی طرح بچوں کو گود میں لیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے وہ پانی پی رہے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک کو وہ چوس رہے ہیں۔

### سرداد، دست نہ داد در دست یزید

سرداد، دست نہ داد در دست یزید، ان سے مطالبہ کیا جارہا تھا عرصے سے، حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ یزید خلیفہ وقت ہے اس کے ہاتھ پر بیعت کرلو، آپ نے فرمایا: نہیں، یہ نہیں ہوسکتا، تو بالآخر سرداد، دست نہ داد در دست یزید، کہ آپ نے سر تو دیا، بلکہ سر دیا بھی نہیں، کسی کو واہمہ ہو کہ سر نیچے کر دیا، آؤ تلوار چلا دو، مار دو، نہیں، سر بھی نہیں دیا، سر تو اسی طرح رہا کہ تم میری زندگی کا قلع قمع کر سکتے ہو، میرا خاتمہ کر سکتے ہو، میرا سر کٹ سکتا ہے، مگر یہ ظالم کے آگے جھک نہیں سکتا، سرداد، دست نہ داد در دست یزید، تو کیسا عظیم الشان دن؟ کتنا عظیم دن؟ جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا دم بھرتے ہیں، ان کو یہ تاریخ بھی معلوم نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان بچوں سے کتنی محبت تھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سے کتنا پیار تھا، اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس دنیا سے تشریف لے گئے تو حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ کی عمر شریف صرف سات برس کی تھی۔

## حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ کی شہادت کی پیشگی خبر

اس سے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی پیار کی وجہ سے ملا اعلی کی طرف سے ساری تفاصیل، جس طرح روئے زمین کے بسنے والے انسانوں کی، آنے والے انسانوں کی موجود اور غائب، تمام کی تفاصیل آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بتا دی گئی تھی تو ان میں حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ کے متعلق بھی بتا دیا گیا تھا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے پیار فرمارہے ہیں ساتھ ہی گھر والے دیکھتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دم غم زدہ ہو گئے، پوچھا یا رسول اللہ کیا بات ہے؟ ارشاد فرمایا کہ ابھی ابھی جبرئیل امین میرے پاس آئے اور بتایا کہ تمہارا یہ بیٹا راہ حق میں شہید ہوگا اور وہ جہاں شہید ہوگا وہاں کی مٹی میرے پاس لے کر آئے۔

## حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کا خواب

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما فرماتے ہیں کہ دسویں محرم ہے، جمعہ کا دن ہے، عاشورے کے دن میری آنکھ لگی، میں کیا دیکھتا ہوں کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نہایت پریشان، غمگین، خواب دیکھا کہ نہایت پریشان نہایت مغموم، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک میں ایک شیشی ہے، بوتل ہے جس میں خون ہے۔

میری آنکھ کھلی تو پریشان کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس حال میں کیوں دیکھا؟ کیا تعبیر ہوگی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس قدر پریشان تھے؟

کہتے ہیں بعد میں جب عراق سے، کربلا سے جب اطلاع آئی کہ حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ شہید کر دئے گئے، تو میں نے میرا خواب یاد کیا، تو پھر اطلاع اور خبر لے کر جو آیا تھا اس سے میں نے تحقیق کی، پوچھا تو عین اسی وقت جس وقت جب شہادت ہو رہی تھی، تو ایک طرف ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ خواب میں دیکھ رہے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک میں شیشی میں خون ہے اور نہایت پریشان ہیں۔

## شہداء کربلا کے ایصال ثواب کے لئے روز ایک قرآن کا ختم

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس پریشانی اور غم میں ہم نے کوئی حصہ ڈالا کہ جو تکلیف آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اتنے بڑے اپنے لاڈلے کے حادثہ پر ہوئی ہوگی ہمارا دل کبھی نہیں رویا، نہ آنکھ کبھی روئی، نہ کبھی افسوس ہوا، کہنے والے نے کہہ دیا ہوگا کہ یہ تو فقط کسی دوسری جماعت، شیعوں کا کام ہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم حضرت شیخ نور اللہ

مرقدہ نے عاشورے کے دن مدینہ طیبہ میں ہم سے پوچھا کہ آج عاشورے کا دن ہے، اب تک حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اہل بیت کے شہداء کو یاد کر کے ان کے لئے کتنا ایصال ثواب کیا؟ ہم سب چپ، حضرت نے فرمایا کہ جب سے محرم کا چاند ہوا، یکم محرم سے آج تک روز میں ان شہداء کربلا کے ایصال ثواب کے لئے روز ایک ایک قرآن پڑھتا تھا، ہر محرم پر یکم محرم سے اس کا اہتمام رہا ہوگا۔

## عاشوراء کے دن ہم نے شہداء کربلا کو کتنا ایصال ثواب کیا؟

میں نے عاشوراء کے موقعہ پر مانچسٹر مسجد نور میں عرض کیا تھا، کہ دسویں محرم عاشورے کے دن، سیدی ومولائی حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب مہاجر مدنی نور اللہ مرقدہ نے ہم خدام سے پوچھا کہ آج عاشوراء ہے، شہداء کربلا کے لئے کس نے کتنا ایصال ثواب کیا؟ سب چپ !اس لئے کہ ہمیں اپنے دھندوں سے فرصت نہیں، ہم اپنے شغل سے فارغ نہیں ہوتے۔ بے شک زبان سے اقرار ضرور کرتے ہیں، لیکن عملی طور پر ہم بہت دور ہیں۔ حق تعالیٰ شانہ کی ذات عالی سے بہت دور، سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حقوق پہچاننے سے بہت دور، قرآن کی عظمت کو جاننے اور پہچاننے سے بہت دور۔ حضرت نے پھر جب سب خدام کو دیکھا کہ چپ ہیں۔

## یکم محرم سے عاشوراء تک حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا عمل

تب ارشاد فرمایا روتے ہوئے، کہ یکم محرم سے میرا روز ایک قرآن شہداء کربلا کے لئے ختم ہو رہا ہے۔

اب یہ بدعت، یہ بدعت بدعت کے شور اور نفرتوں کے بیانوں کے ذریعہ ہم نے بہت سی چیزیں کھو دیں۔ ان میں سے ایک یہ عاشوراء بھی ہے۔ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ کی شہادت کا دن عاشورے کا دن، جو پہلے ہی سے بہت متبرک اور مبارک تھا، اور اسی دن حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ کی بھی شہادت ہوئی، مگر اس دن ہمارا انہیں یاد کرنا، ان کے لئے ایصال ثواب کرنا، ان کا تذکرہ، اس کو بھی شاید بدعت سمجھیں گے۔

## عاشوراء کے دن حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا خواب

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالی عنہا خواب میں دیکھتی ہیں۔ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے، مگر بال مبارک پر غبار اٹا ہوا، ڈاڑھی مبارک پر مٹی، تو گھبرا کر پوچھا کہ یا رسول اللہ! کیا بات ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ شهدت قتل حسين۔ کہ ابھی ابھی میں حضرت حسین کی شہادت کے وقت وہاں موجود تھا۔ بعد میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس اطلاع آتی ہے۔

## حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا خواب

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے ایک خواب دیکھا کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک میں ایک بوتل ہے، اوراس میں خون ہے۔ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ! یہ کیا ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشادفرمایا کہ یہ حسین اوران کے ساتھیوں کا خون ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ خواب دیکھ کر میں بہت پریشان ہوا۔ میں نے وہ دن اور تاریخ نوٹ کرلئے۔ بعد میں اطلاع آئی کہ حضرت حسین وہاں شہید کردئے گئے۔

حضرت ام فضل، حضرت عباس رضی اللہ تعالی عنہ کی اہلیہ محترمہ عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی والدہ ماجدہ، حضرت ام فضل فرماتی ہیں کہ میں ایک دفعہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ مجھے روتا ہوا دیکھ کرآپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ ام فضل! کیا بات ہے؟ کیوں رورہی ہو؟ انہوں نے روتے ہوئے عرض کیا کہ یارسول اللہ! میں نے کوئی خواب دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشادفرمایا کہ بتاؤ۔ تو عرض کیا کہ یا رسول اللہ! بیان نہیں ہوسکتا مجھ سے۔ مجھے بہت تکلیف ہورہی ہے۔ میں بیان نہیں کرسکتی۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اصرار فرمایا تو انہوں نے اپنا خواب عرض کیا کہ یا رسول اللہ ! میں نے بڑا بھیانک خواب دیکھا۔ میں نے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر کا ایک ٹکڑا، گوشت کا ایک ٹکڑا، میری گود میں ڈالا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مسکرائے اورارشادفرمایا کہ یہ تو بڑااچھا خواب ہے۔ تلد فاطمة الا بن کہ اس میں بشارت ہے کہ فاطمہ کے یہاں بیٹا ہوگا اور وہ بیٹاتم نے اپنی گود میں دیکھا، میرے گوشت کے ٹکڑے کی شکل میں، میرا وہ جگر پارہ، تونے ابھی سے دیکھ لیا۔ حضرت ام فضل رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جب یہ تعبیر سنی تو خوش ہوگئیں! میں کس سوچ میں تھی کہ میں نے کتنا گندا خواب دیکھا اور میں اس سے کتنا ڈر رہی تھی اور رورہی تھی، کتنی اچھی تعبیر، اور کتنی زبردست بشارت۔

تو جب میراغم دور ہوااور میں خوش ہوگئی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بعد ارشادفرمایا کہ ام فضل! فاطمہ کے یہاں بیٹا تو آئے گا، مگر میری امت ہی اسے قتل کرے گی۔ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس دنیا میں آمد سے پہلے، آپ کی پیدائش اور ولادت باسعادت سے پہلے آپ کے متعلق پیشین گوئی بیان فرمائی، جس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت تک آنے والے سارے واقعات بہت تفصیل سے صحابہ کرام کو بیان فرمادیے۔

صحابہ کرام فرماتے ہیں کہ ایک دن پورا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی پر بیان فرمایا۔ نماز پڑھی، منبر پر تشریف لائے، بیان فرمایا۔ دوسری نماز تک، پھر نماز کا وقت ہوا، نماز پڑھائی، پھر منبر پر۔ پورا دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیان فرماتے رہے، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے لے کر قیامت تک پیش آنے والے سارے واقعات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمادیے۔

ابھی حضرت حسین رضی اللہ تعالی عنہ اس دنیا میں تشریف نہیں لائے، مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تشریف آوری کی خبر دی۔ ان کا جو انجام تھا اس کی خبر دی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب ادھر شہادت ہو رہی ہے کربلا میں، تو اُدھر مدینہ طیبہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم خواب میں صحابہ کرام کو اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو خبر دے رہے ہیں، کہ حسین کی شہادت کا یہ خون ہے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے غم میں ہم بھی شریک ہوں

اور اسی سلسلہ میں میں نے عرض کیا کہ یہ عاشوراء آ کر چلا گیا، مگر عاشورے کے دن ہم اپنی موج مستیوں میں اسی طرح رہے، بھی ہمیں یہ خیال نہیں آیا کہ آج کا دن تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا لاڈلا نواسا آج شہید ہوا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی شہادت پر کتنی تکلیف ہوئی ہوگی، تو ہم تھوڑا سا حصہ لیتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے غم میں، مگر ہمیں اپنے تنعم اور اپنے تعیش سے فرصت نہیں ہوتی۔ اللہ تبارک و تعالی ہمارے اس جرم کو معاف فرمائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حقوق کو ادا کرنے کی توفیق عطاء فرمائے۔



# حیاۃ الصحابہ میں اہل بیت کا تذکرہ

مؤلف

حضرت جی مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت علیؓ صحابہ کرام میں بڑا اونچا اور ممتاز مقام رکھتے ہیں۔ اللہ تعالی نے انھیں بے پناہ خصوصیات وکمالات سے نوازا تھا۔ علماء ومحدثین نے ان کے فضائل ومناقب پر بے شمار کتابیں لکھی ہیں؛ بلکہ شاید یہ کہنا مبالغہ نہیں ہوگا کہ صحابہ میں سب سے زیادہ کتابیں حضرت علیؓ کی شخصیت پر ہی ہیں۔

مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ تبلیغی جماعت کی عظیم شخصیات میں گزرے ہیں۔ انھوں نے حیاۃ الصحابہ کے نام سے عربی میں ایک بڑی وقیع کتاب تالیف کی تھی، جس میں مختلف اخلاق واوصاف اور عادات وکمالات سے متعلق صحابہ کرام کے واقعات اور اقوال پیش کیے گئے ہیں۔ ہم نے مذکورہ کتاب میں سے حضرت علیؓ سے متعلق چیزوں کو الگ کرکے اپنی ضخیم کتاب ''فتح المطالب فی مناقب علی بن أبی طالب'' میں اسے شامل کیا تھا۔ اس کتاب میں ہم نے حضرت علیؓ کے ان تمام تذکروں کو یکجا کردیا ہے جو مختلف کتابوں میں مذکور ہیں۔

اب اسی کا ترجمہ پیش خدمت ہے۔ اللہ تعالی سے دعا ہے کہ قبول فرمائے اور ہمیں صحابہ کرام اور اہل بیت طاہرین کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق ارزانی فرمائے۔

خسرو قاسم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# افراد اور اشخاص کو دعوت

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے قریبی رشتہ داروں پر دعوت پیش کرنا

آپ ﷺ کا اپنے گھر والوں اور خاندان والوں کو کھانے کی دعوت دینا؛ تا کہ ان کو اللہ کی دعوت دے سکیں۔

امام احمد نے حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا ہے، فرماتے ہیں کہ جب یہ آیت "و أنذر عشيرتك الأقربين" نازل ہوئی ( کہ تم اپنے قریب کے رشتہ داروں کو ڈراؤ) تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گھر والوں کو جمع کیا، چنانچہ تیس لوگ جمع ہوئے۔ انہوں نے کھایا اور پیا، آپ نے ان سے فرمایا: کون ہے جو میرا قرض اور میرے وعدوں کو پورا کرنے کی مجھے ضمانت دے اور جنت میں میرے ساتھ ہو اور میرے گھر والوں میں میرا جانشین بنے؟ تو ایک شخص نے کہا: اے اللہ کے رسول! آپ تو ایک سمندر تھے، یہ ذمہ داری کون ادا کرے گا؟ کہتے ہیں کہ پھر آپ نے تین مرتبہ دوسرے سے یہ بات کہی۔ فرماتے ہیں کہ پھر یہ بات آپ نے اپنے دیگر گھر والوں پر پیش کی تو حضرت علی نے کہا کہ میں۔

اور امام احمد نے ہی حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کی ہے، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی عبد المطلب کو دعوت دی یا ان کو کھانے پر بلایا اور وہ ایک بڑی جماعت تھے، وہ سب کے سب ایسے تھے جو ایک پورا جانور کھا سکتے تھے اور ایک بڑا گھڑا پی سکتے تھے۔ آپ علیہ الصلوۃ والسلام نے ایک مد کھانا ان کے لیے بنایا، انہوں نے کھایا حتی کہ وہ شکم سیر ہو گئے، اور کھانا ایسے ہی رہا جیسا کہ تھا، گویا کہ کسی نے کھانے کو ہاتھ ہی نہ لگایا ہو۔ پھر آپ نے ایک برتن میں دودھ منگوایا، انہوں نے اس میں سے پیا حتی کہ وہ سیراب ہو گئے اور دودھ ایسے ہی بچ گیا گویا کہ اس کو ہاتھ نہ لگایا گیا ہو اور اس میں سے کچھ بھی نہ پیا گیا ہو۔ آپ نے فرمایا: اے بنی عبد المطلب! بے شک مجھے خاص طور سے تمہاری طرف اور عام طور پر تمام لوگوں کی طرف بھیجا گیا ہے۔ دیکھو تم نے یہ نشانی دیکھ ہی لی ہے جو ابھی دیکھی تو تم میں سے کون ہے جو اس بات پر مجھ سے بیعت کرے کہ وہ میرا ساتھی اور میرا بھائی

بنے؟ کہتے ہیں کہ کوئی بھی آپ کی طرف نہیں بڑھا۔حضرت علی کہتے ہیں کہ میں آپ کی طرف بڑھا جب کہ میں ان لوگوں میں سب سے چھوٹا تھا،تو آپ نے فرمایا کہ تم بیٹھ جاؤ، پھر آپ نے تین مرتبہ یہ بات کہی اور ہر مرتبہ میں آپ کی طرف بڑھتا تھا اور آپ مجھ سے فرما دیتے تھے: بیٹھ جاؤ،حتی کہ جب تیسری مرتبہ ہوا تو آپ نے اپنے ہاتھ میں میرا ہاتھ لیا۔

ابن کثیر نے اپنی تفسیر میں اسی طرح اس کو روایت کیا ہے اور بزار نے روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں: جب یہ آیت" وأنذر عشيرتك الأقربين" نازل ہوئی ( کہ تم اپنے قریبی رشتہ داروں کو آگاہ کرو ) تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! بکری کا ایک پایا بناؤ اور ایک صاع کھانا تیار کرو، اور میرے لیے بنی ہاشم کو جمع کرو۔اس وقت وہ چالیس یا انتالیس لوگ تھے۔ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھانا منگوایا اور ان کے سامنے رکھ دیا۔انہوں نے کھایا،حتی کہ وہ شکم سیر ہو گئے ،جبکہ ان میں ایسے لوگ بھی تھے جو پورا پورا جانور اس کے شوربے کے ساتھ کھا لیتے تھے۔پھر آپ نے ( دودھ کا ) پیالہ منگوایا، ان لوگوں نے اس میں سے پیا،حتی کہ وہ سیراب ہو گئے ۔ان میں سے بعض نے کہا: ہم نے آج کی طرح جادو کبھی نہیں دیکھا۔لوگوں کا گمان ہے کہ یہ بات ابولہب نے کہی۔پھر آپ نے دوسری مرتبہ فرمایا: اے علی! بکری کا ایک پایا اور ایک صاع آٹا اور دودھ کا ایک برتن تیار کرو۔ کہتے ہیں کہ میں نے ایسا ہی کیا تو ان لوگوں نے جیسے پہلے دن کھایا تھا اور پہلی مرتبہ پیا تھا ویسے ہی کھایا اور پیا اور جیسے پہلی مرتبہ بچ گیا تھا ویسے ہی اب بھی بچ گیا۔ابولہب نے کہا کہ میں نے آج کی طرح جادو نہیں دیکھا۔آپ نے پھر تیسری مرتبہ فرمایا کہ اے علی! ایک بکری کا پایا، ایک صاع کھانا اور ایک پیالہ دودھ تیار کرو۔ کہتے میں نے ایسا ہی کیا، پھر آپ نے فرمایا کہ اے علی! میرے لیے بنی ہاشم کو جمع کرو میں نے ان کو جمع کیا تو انہوں نے کھایا اور پیا۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً ان سے گفتگو شروع کر دی اور فرمایا: تم میں سے کون ہے جو مجھ سے میرا قرض ادا کرے؟ کہتے ہیں کہ میں بھی خاموش رہا اور لوگ بھی خاموش رہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوبارہ یہ بات کہی تو میں نے کہا: اللہ کے رسول! میں، آپ نے فرمایا: ہاں اے علی! تم،علی! تم۔

ہیثمی کہتے ہیں کہ اس کو بزار نے روایت کیا ہے اور یہ الفاظ انہی کے ہیں، اور امام احمد نے بھی اس کو مختصراً روایت کیا ہے اور طبرانی نے بھی مختصراً اس کو روایت کیا ہے، اور احمد کے راوی صحیح کے راوی ہیں، سوائے شریک کے اور وہ بھی ثقہ ہے۔

اور اس کو ابن ابی حاتم نے بھی اسی مفہوم میں روایت کیا ہے اور ان کی حدیث میں یہ الفاظ بھی ہیں: آپ نے

فرمایا: کون ہے جو مجھ سے میرا قرض ادا کرے اور میرے گھر والوں میں میرا جانشین بنے؟ کہتے ہیں کہ سب لوگ خاموش رہے اور حضرت عباس بھی خاموش رہے اس ڈر سے کہ کہیں وہ قرض ان کے سارے مال کو نہ گھیر لے۔ حضرت علی کہتے ہیں کہ میں بھی خاموش رہا حضرت حضرت عباس کی عمر کا خیال کرتے ہوئے۔ آپ نے پھر دوسری مرتبہ یہ بات کہی تو بھی حضرت عباس خاموش رہے۔ جب میں نے یہ خاموشی دیکھی تو میں نے کہا: اے اللہ کے رسول! میں۔

صحابہ کرام کے اعمال واخلاق کے وہ قصے جو لوگوں کی ہدایت کا سبب بنے:

## حضرت علیؓ کی زرہ کا قصہ اور ایک نصرانی کا اسلام قبول کرنا

ترمذی اور حاکم نے شعبی سے روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ بازار کی طرف نکلے تو انہوں نے ایک نصرانی کو دیکھا جو زرہ بیچ رہا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے وہ زرہ پہچان لی اور کہا کہ یہ تو میری زرہ ہے۔ میرے اور تمہارے درمیان مسلمانوں کا قاضی فیصلہ کرے گا، اور اس وقت مسلمانوں کے قاضی حضرت شریح تھے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے ان سے فیصلہ کرنے کی درخواست کی۔ جب شریح نے امیر المومنین کو دیکھا تو اپنی مجلس قضا سے کھڑے ہو گئے اور حضرت علی کو اپنی مجلس پر بٹھایا اور حضرت شریح ان کے سامنے نصرانی کے بغل میں بیٹھے۔ حضرت علی نے فرمایا: اے شریح! اگر میرا فریق مسلمان ہوتا تو میں اس کے ساتھ بیٹھتا؛ لیکن میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ان یہودیوں کو سلام میں پہل نہ کرو اور ان سے مصافحہ نہ کرو اور ان کے بیماروں کی عیادت نہ کرو اور ان کی نماز نہ پڑھو اور ان کو تنگ راستوں پر مجبور کردو اور ان کو اس طرح ذلیل کرو جیسے اللہ تعالی نے ان کو ذلیل کیا ہے۔ اے شریح! میرے اور اس کے درمیان فیصلہ کیجیے۔ شریح نے پوچھا: اے امیر المومنین! آپ کیا کہتے ہیں؟ حضرت نے فرمایا کہ یہ میری زرہ ہے جو ایک زمانے سے گم ہے۔ حضرت شریح نے کہا: اے نصرانی! تم کیا کہتے ہو؟ اس نے کہا: امیر المومنین کتنا جھوٹ بولتے ہیں! یہ زرہ تو میری ہے۔ شریح نے کہا: مجھے نہیں لگتا ہے کہ یہ یہ زرہ اس نصرانی کے ہاتھ سے نکلے گی، تو کیا آپ کے پاس کوئی دلیل ہے؟ حضرت علی نے کہا کہ شریح نے سچ بات کہی۔

یہ سن کر اس نصرانی نے کہا: میں گواہی دیتا ہوں کہ یہی نبیوں کے احکام ہیں اور امیر المومنین اپنے قاضی کے پاس آتے ہیں اور قاضی ان کے خلاف فیصلہ دیتا ہے۔ اللہ کی قسم! امیر المومنین! یہ آپ ہی کی زرہ ہے۔ یہ آپ کے

اونٹ سے گر گئی تھی تو میں نے اس کو اٹھا لیا تھا۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

حضرت علی نے فرمایا: جب تم اسلام لا چکے ہو تو یہ تمہارے لیے ہے اور ایک گھوڑے کے بوجھ برابر سامان تمہارے لیے ہے۔

حاکم نے اس کو شعبی سے اس طرح روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی ایک زرہ جمل کے دن گم ہوگئی تو ایک شخص نے اس کو اٹھا لیا اور اس کو بیچ دیا۔ وہ زرہ ایک یہودی کے پاس پہچان لی گئی، تو آپ نے حضرت شریح کے پاس اس کا مقدمہ دائر کیا۔ حضرت علی کے لیے حضرت حسن اور ان کے غلام قنبر نے گواہی دی، شریح نے کہا کہ حضرت حسن کی جگہ ایک گواہ اور پیش کیجیے۔ آپ نے پوچھا: کیا تم حسن کی گواہی رد کرتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ نہیں؛ لیکن میں نے آپ سے یہ بات یاد کی ہے کہ اولاد کی گواہی والد کے حق میں ٹھیک نہیں ہوتی ہے، اور حاکم نے الکنی میں اور ابو نعیم نے الحلیہ میں ابراہیم بن یزید تیمی کے واسطے سے ان کے والد سے یہ طویل حدیث نقل کی ہے جس میں ہے کہ شریح نے کہا: جہاں تک آپ کے غلام کی گواہی کی بات ہے تو وہ تو ٹھیک ہے؛ لیکن جہاں تک آپ کے بیٹے کی گواہی کی بات ہے تو ہم اس کی اجازت نہیں دے سکتے۔ حضرت علی نے فرمایا: کیا بات کرتے ہو؟ کیا تم نے حضرت عمر کو فرماتے ہوئے نہیں سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا: ''حسن اور حسین جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں''؟۔ پھر آپ نے اس زرہ کو آزاد کر دیا (یعنی اسی شخص کے حوالہ کر دیا)۔

## دعوت الی اللہ کی خاطر بھوک برداشت کرنا

### حضرت علی اور حضرت فاطمہ کا بھوک برداشت کرنا

طبرانی نے سند حسن سے روایت کی ہے کہ حضرت فاطمہ فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ایک دن ان کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: میرے دونوں بیٹے حسن اور حسین کہاں ہیں؟ حضرت فاطمہ نے کہا کہ صبح کو ہمارے گھر میں چکھنے کے لیے بھی کوئی چیز نہ تھی تو حضرت علی نے کہا: میں ان دونوں کو اپنے ساتھ لے جاتا ہوں؛ کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ یہ دونوں تمہارے پاس (بھوک کی وجہ سے) روتے رہیں گے اور تمہارے پاس کوئی چیز ہے نہیں۔ چنانچہ وہ فلاں یہودی کے ہاں (مزدوری کے لیے) گئے ہیں۔ حضور ﷺ ان کے پاس تشریف لے گئے۔ آپ جب وہاں پہنچے تو دیکھا کہ دونوں بچے ایک حوض میں کھیل رہے ہیں اور ان دونوں کے سامنے کھجوریں رکھی ہوئی ہیں۔ آپ نے

فرمایا: اے علی! کیا گرمی تیز ہونے سے پہلے تم میرے دونوں بیٹوں کو گھر نہیں واپس لے جاتے؟ انہوں نے کہا: آج صبح ہمارے گھر میں کوئی چیز نہیں تھی۔ یا رسول اللہ! آپ تھوڑی دیر تشریف رکھیں، میں فاطمہ کے لیے بھی کچھ کھجوریں جمع کرلوں۔ حضورﷺ وہاں بیٹھ گئے۔ تھوڑی دیر میں حضرت فاطمہ کے لیے بھی کچھ کھجوریں جمع ہوگئیں۔ حضرت علی ہی نے ان کھجوروں کو ایک کپڑے میں باندھ لیا۔ پھر وہ حضورﷺ کے پاس آئے۔ پھر حضور نے ایک بچے کو اٹھایا۔ دوسرے کو حضرت علی نے اٹھایا، یہاں تک کہ دونوں کو گھر واپس لے آئے۔ (أخرجه الطبرانی باسناد حسن، کذا فی الترغیب، وقال الہیثمی ۱۰/ ۳۱۶: اسنادہ حسن)۔

حضرت عطاء فرماتے ہیں کہ مجھے یہ خبر پہنچی کہ حضرت علی نے فرمایا کہ کئی دن ایسے گزرے کہ نہ ہمارے پاس کوئی چیز تھی اور نہ حضورﷺ کے پاس۔ میں گھر سے باہر نکلا تو مجھے راستہ میں ایک دینار پڑا ہوا ملا۔ تھوڑی دیر میں سوچتا رہا کہ اسے اٹھاؤں یا نہ اٹھاؤں؛ لیکن بالآخر میں نے اسے اٹھالیا کیونکہ (کئی دن کے فاقہ کی وجہ سے) ہم بڑی مشقت میں تھے۔ میں اسے لے کر ایک دکان پر گیا اور اس کا آٹا خرید کر حضرت فاطمہؓ کے پاس لایا اور میں نے کہا: اسے گوندھ کر روٹی پکاؤ۔ چنانچہ وہ آٹا گوندھنے لگیں، (بھوک کی وجہ سے) ان کی کمزوری کا یہ حال تھا کہ ان کی پیشانی کے بال آٹے کے برتن سے ٹکرا رہے تھے، پھر انہوں نے روٹی پکائی، پھر میں نے حضورﷺ کی خدمت میں حاضر ہوکر سارا قصہ سنایا۔ آپ نے فرمایا: تم اسے کھالو؛ کیونکہ یہ وہ روزی ہے جو اللہ تعالی نے تم کو غیبی خزانہ سے عطا فرمائی ہے۔

حضرت محمد بن کعب قرظی بیان کرتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے فرمایا: میں نے اپنے آپ کو حضورﷺ کے ساتھ اس حال میں دیکھا ہے کہ میں بھوک کی وجہ سے اپنے پیٹ پر پتھر باندھے ہوئے تھا اور آج میرا یہ حال ہے کہ میرے مال کی زکوۃ چالیس ہزار دینار تک پہنچ گئی ہے۔

اور ایک روایت میں یہ ہے کہ آج میری زکوۃ چالیس ہزار ہے۔

# دعوت الی اللہ کی خاطر کپڑوں کی قلت

## حضرت علی اور حضرت فاطمہ کا کپڑوں کی قلت برداشت کرنا

حضرت علی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت محمدﷺ کی بیٹی حضرت فاطمہ سے شادی کی اور تنگدستی کی وجہ سے یہ حال تھا کہ میرے اوران کے پاس مینڈھے کی کھال کے علاوہ اور کوئی بستر نہیں تھا جس پر رات کو ہم سو جاتے تھے اور دن میں ہم اس پر پانی لادنے والے اونٹ کو چارہ کھلاتے تھے۔ اور حضرت فاطمہ کے علاوہ میرے پاس کوئی خادم بھی نہیں تھا۔

# ہجرت

## حضرت علی بن ابی طالب کی ہجرت

حضرت علی فرماتے ہیں: جب رسول اللہﷺ ہجرت فرما کر مدینہ تشریف لے جانے لگے تو آپ نے مجھ سے فرمایا کہ میں آپ کے بعد ٹھہر کر لوگوں کی جو امانتیں حضورﷺ کے پاس تھیں، وہ لوگوں کو پہنچا دوں (چونکہ لوگ آپ کے پاس امانت رکھواتے تھے) اس وجہ سے آپ کو الامین کہا جاتا تھا۔ میں آپ کے بعد تین دن وہیں رہا۔ میں گھر سے باہر علی الاعلان لوگوں میں چلتا پھرتا تھا۔ ایک دن بھی چھپ کر نہیں بیٹھا، پھر میں مکہ سے نکل کر حضورﷺ والے راستہ پر چل دیا۔ یہاں تک کہ بنو عمرو بن عوف کے ہاں پہنچا تو حضورﷺ بھی وہاں قیام پذیر تھے۔ میں کلثوم بن ہدم کے ہاں ٹھہرا اور حضورﷺ بھی وہاں ہی ٹھہرے ہوئے تھے۔ أخرجہ ابن سعد۔ (کذا فی کنز العمال)۔

# جہاد

## حضرت علیؓ کا جہاد کی ترغیب دینا

حضرت زید بن وہب کہتے ہیں کہ حضرت علی نے لوگوں میں کھڑے ہو کر فرمایا: تمام تعریفیں اس ذات کے لیے ہیں کہ وہ جسے توڑے اسے کوئی جوڑ نہیں سکتا اور جسے وہ جوڑے اسے سارے توڑنے والے مل کر توڑ نہیں سکتے ہیں، اور اگر اللہ تعالیٰ چاہتے تو ان کی مخلوق میں سے دو آدمیوں میں بھی اختلاف نہ ہوتا اور نہ ہی پوری امت میں کسی

بات پر جھگڑا ہوتا اور نہ ہی کم درجہ والا زیادہ درجہ والے کی فضیلت کا انکار کرتا۔ تقدیر نے ہی ہمیں اور ان لوگوں کو یہاں کھینچ کر اکٹھا کر دیا ہے۔ اللہ ہماری ہر بات کو دیکھتے اور سنتے ہیں۔ اگر اللہ تعالیٰ چاہتے تو دنیا میں ہی سزا جلد دے دیتے جس سے ایسی تبدیلی آجاتی کہ اللہ تعالیٰ ظلم کے غلط ہونے کو ظاہر فرما دیتے اور یہ واضح کر دیتے کہ حق کہاں ہے؟ لیکن اللہ تعالیٰ نے دنیا کو دارالعمل بنایا ہے اور آخرت کو ہمیشہ اپنے پاس رہنے کی جگہ بنایا ہے۔ چنانچہ اس نے فرمایا ہے: لِيَجْزِيَ الَّذِينَ أَسَائُوا بِمَا عَمِلُوا وَيَجْزِيَ الَّذِينَ أَحْسَنُوا بِالْحُسْنَى، (تاکہ وہ بدلے دے برائی والوں کو ان کے کیے کا اور بدلہ دے بھلائی والوں کو بھلائی)۔

غور سے سنو! کل کو تمہارا ان لوگوں سے مقابلہ ہوگا۔ لہذا رات کو (نماز میں) قیام لمبا کرو، قرآن کی کثرت سے تلاوت کرو، اللہ تعالیٰ سے مدد اور صبر کی توفیق مانگو اور ان لوگوں سے مقابلہ میں پورا زور لگاؤ اور احتیاط سے کام لو اور سچے اور ثابت قدم رہنا۔ اس کے بعد حضرت علیؓ تشریف لے گئے۔ (اخرجہ الطبری ۹/۴)۔

## صفین کے دن حضرت علیؓ کا جہاد پر ابھارنا

حضرت ابوعمرہ انصاری وغیرہ حضرات بیان کرتے ہیں کہ جنگ صفین کے دن حضرت علی نے لوگوں کو ترغیب دی تو فرمایا: اللہ عزوجل نے تم لوگوں کو ایسی تجارت بتائی ہے جو تمہیں دردناک عذاب سے نجات دے اور جو تمہیں خیر کے قریب کر دے اور وہ تجارت ہے اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لانا، اور اللہ تعالیٰ کے راستہ میں جہاد کرنا۔ اللہ تعالیٰ اس کے بدلہ میں گناہوں کو معاف کر دیں گے اور جنت عدن میں عمدہ عمدہ محلات دیں گے۔ پھر میں تمہیں بتانا چاہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان لوگوں سے محبت کرتے ہیں جو اللہ کے راستہ میں صف بنا کر اس طرح لڑتے ہیں گویا کہ وہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں۔ لہذا تم اپنی صفیں سیدھی بنانا جیسے کہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہوتی ہے اور جن لوگوں نے زرہ پہن رکھی ہے انہیں آگے رکھنا اور جنہوں نے نہیں پہن رکھی ہے انہیں پیچھے رکھنا اور مضبوطی سے جمے رہنا۔ (اخرجہ الطبری ایضاً ۱۱/۴)۔

## حضرت علیؓ کا خوارج سے جنگ کرنے پر ابھارنا

حضرت ابووداک ہمدانی کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے (کوفہ کے قریب) نخیلہ مقام پر پڑاؤ ڈالا اور خوارج سے ناامید ہو گئے تھے تو کھڑے ہو کر انہوں نے اللہ کی حمد و ثنا بیان کی، پھر فرمایا: جس نے اللہ کے راستے کا جہاد چھوڑ دیا اور اللہ کے دین میں مداہنت اختیار کی یعنی دنیاوی اغراض کی وجہ سے دین میں کسی غلط بات پر راضی ہو گیا تو وہ

ہلاکت کے کنارے پر پہنچ گیا۔ اللہ ہی اپنے فضل سے اسے بچائے تو بچ سکتا ہے، لہذا اللہ سے ڈرو، ان لوگوں سے جنگ کرو جو اللہ سے دشمنی کرتے ہیں اور وہ اللہ کے نور کو بجھانا چاہتے ہیں اور وہ خطا کار، گمراہ، ظالم اور مجرم ہیں جو نہ قرآن کو پڑھنے والے ہیں اور نہ دین کی سمجھ رکھتے ہیں اور نہ ہی ان کے پاس تفسیر کا علم ہے اور نہ ہی وہ اسلام میں سبقت رکھنے کی وجہ سے اس امر (خلافت) کے اہل ہیں۔ اللہ کی قسم! اگر ان کو تمہارا والی بنا دیا جائے تو وہ تمہارے ساتھ کسری اور ہرقل والا معاملہ کریں گے، لہذا تم اہل مغرب کے اپنے دشمنوں سے لڑنے کی تیاری کرو۔ ہم نے تمہارے بصرہ والے بھائیوں کے پاس پیغام بھیجا ہے کہ وہ تمہارے پاس آ جائیں، لہذا جب وہ آ جائیں اور تم سب اکٹھے ہو جاؤ تو پھر ہم انشاء اللہ خوارج کے مقابلہ کے لیے نکلیں گے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ (أخرجہ ایضاً ۴/۵۷)۔

## جب لوگوں نے سستی کا مظاہرہ کیا تو اس موقع پر حضرت علیؓ کا خطبہ

حضرت زید بن وہب بیان کرتے ہیں کہ جنگ نہروان کے بعد حضرت علیؓ نے سب سے پہلے بیان میں فرمایا: اے لوگو! اس دشمن کی طرف جانے کی تیاری کرو جس سے جہاد کرنے میں اللہ کا قرب حاصل ہوگا اور اللہ کے ہاں بڑا درجہ ملے گا اور یہ لوگ حیران و پریشان ہیں؛ کیونکہ حق ان پر واضح نہیں ہے۔ کتاب اللہ سے ہٹے ہوئے ہیں اور دین سے ہٹے ہوئے ہیں اور سرکشی میں سرگرداں ہیں اور گمراہی کے گڑھے میں الٹے پڑے ہوئے ہیں۔ تم قوت کے ذریعہ اور گھوڑوں کے ذریعہ ان کے مقابلہ کی جتنی تیاری کر سکتے ہو ضرور کرو اللہ پر بھروسہ کرو اور اللہ ہی کام بنانے اور مدد کرنے کے لیے کافی ہیں۔

حضرت زید کہتے ہیں کہ لوگوں نے نہ کوئی تیاری کی اور نہ نکلے تو حضرت علی نے ان کو چند دن چھوڑے رکھا، یہاں تک کہ جب وہ ان کے کچھ کرنے سے ناامید ہو گئے تو ان کے سرداروں اور بڑوں کو بلا کر ان کی رائے معلوم کی کہ یہ لوگ دیر کیوں کر رہے ہیں؟ ان میں سے کچھ نے اپنے عذر بیماری وغیرہ کا ذکر کیا اور کچھ نے اپنی مجبوریاں بتائیں۔ تھوڑے ہی لوگ خوش دلی سے جانے کے لیے تیار ہوئے۔ چنانچہ حضرت علیؓ ان میں بیان فرمانے کے لیے کھڑے ہوئے اور فرمایا: اے اللہ کے بندو! تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ میں جب تمہیں اللہ کے راستہ میں نکلنے کا حکم دیتا ہوں تو تم بوجھل ہو کر زمین سے لگے جاتے ہو؟ کیا تم آخرت کے مقابلہ میں دنیا کی زندگی پر اور عزت کے مقابلہ میں ذلت اور خواری پر راضی ہو گئے ہو؟ کیا ہوا؟ جب بھی میں تم سے جہاد میں جانے کا مطالبہ کرتا ہوں تو تمہاری آنکھیں ایسے گھومنے لگ جاتی ہیں جیسے کہ تم موت کی بے ہوشی میں ہو اور ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تمہارے دل ایسے بدحواس ہو گئے ہیں کہ تمہیں کچھ سمجھ نہیں آ رہا ہے اور تمہاری آنکھیں ایسی اندھی ہو گئی ہیں کہ تمہیں کچھ نظر نہیں آ رہا

ہے۔ اللہ کی قسم! جب راحت و آرام کا موقع ہوتا ہے تو تم جنگل کے شیر کی طرح بہادر بن جاتے ہو۔ تم پر سے میرا اعتماد ہمیشہ کے لیے اٹھ گیا اور تم لوگ ایسے شہوار بھی نہیں ہو کہ تمہیں ساتھ لے کر کسی پر حملہ کر دیا جائے اور تم ایسے عزت والے بھی نہیں کہ تمہاری پناہ حاصل کی جائے۔ اللہ کی قسم! تم لڑائی میں بہت کمزور اور بالکل بیکار ہو اور تمہارے خلاف دشمن کی چال کامیاب ہو جاتی ہے اور تم دشمن کے خلاف کوئی چال نہیں چل سکتے ہو۔ تمہارے اعضاء کاٹے جا رہے ہیں اور تم ایک دوسرے کو بچاتے نہیں ہو اور تمہارا دشمن سوتا نہیں ہے اور تم غفلت میں بے خبر پڑے ہوئے ہو۔ جنگجو آدمی تو بیدار اور سمجھدار ہوتا ہے اور جو جھک کر صلح کرتا ہے وہ ذلیل و خوار ہو جاتا ہے۔ آپس میں جھگڑنے والے مغلوب ہو جاتے ہیں اور جو مغلوب ہو جاتا ہے اسے خوب دبایا جاتا ہے اور اس کا سب کچھ چھین لیا جاتا ہے۔

پھر فرمایا: اما بعد! میرا تم پر حق ہے اور تمہارا مجھے پر حق ہے۔ تمہارا حق مجھ پر یہ ہے کہ جب تک میں تمہارے ساتھ رہوں تمہارا بھلا چاہتا رہوں اور تمہارا مال غنیمت بڑھاتا رہوں اور تمہیں سکھاتا رہوں؛ تاکہ تم جاہل نہ رہو اور تمہیں ادب اور اخلاق سکھاتا رہوں؛ تاکہ تم سیکھ جاؤ اور میرا تمہارے اوپر حق یہ ہے کہ تم میری بیعت کو پورا کرو، میرے سامنے اور میرے پیچھے میرے خیر خواہ بن کر رہو اور جب میں تمہیں بلاؤں تو تم میری آواز پر لبیک کہو اور جب میں تمہیں کوئی حکم دوں تو تم اسے پورا کرو اور اگر اللہ تعالیٰ تمہارے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرما رہے ہیں تو ان کاموں کو چھوڑ دو جو مجھے پسند نہیں ہیں اور ان کاموں کی طرف لوٹ آؤ جو مجھے پسند ہیں۔ اس طرح تم جو کچھ چاہتے ہو اسے پالو گے اور جن چیزوں کی امید لگائے بیٹھے ہو انہیں حاصل کر لو گے۔ (اخرجہ الطبری ایضاً ۴/ ٦٧)۔

## صفین کے دن حوشب حمیری کا حضرت علیؓ کا پکارنا اور حضرت علیؓ کا اس کو جواب دینا

حضرت عبدالواحد دمشقی بیان کرتے ہیں کہ جنگ صفین کے دن حوشب جمیری نے حضرت علی کو پکار کر کہا: اے ابو طالب کے بیٹے! آپ ہمارے ہاں سے واپس چلے جائیں۔ ہم آپ کو اپنے اور آپ کے خون کے بارے میں اللہ کا واسطہ دیتے ہیں (کہ آپ جنگ کا ارادہ ترک کر دیں) ہم آپ کے لیے عراق چھوڑ دیتے ہیں، آپ ہمارے لیے شام چھوڑ دیں اور اس طرح مسلمانوں کے خون کی حفاظت کر لیں۔ حضرت علیؓ نے فرمایا: اے ام ظلیم کے بیٹے! ایسا کہاں ہو سکتا ہے؟ اللہ کی قسم! اگر مجھے معلوم ہوتا کہ اللہ کے دین میں مداہنت کرنے کی گنجائش ہے تو میں ضرور کر لیتا اور اس طرح میری مشکلات آسان ہو جاتیں؛ لیکن اللہ تعالیٰ اس بات پر راضی نہیں ہیں کہ جب اللہ کی نافرمانی ہو رہی ہو اور قرآن والے اس سے روکنے اور غلبہ دین کے لیے جہاد کرنے کی طاقت رکھتے ہوں اور پھر قرآن والے خاموش رہیں اور مداہنت سے کام لیں۔ (أخرجہ ابن عبدالبر فی الاستیعاب ۳/ ۳۹۱، وأخرجہ أبونعیم فی الحلیۃ ۱/ ۸۵ مثلہ)۔

# حضرت علی بن ابی طالب علی اللہ کی بہادری

## جنگ احد کے بعد حضرت علیؓ کے اشعار

حضرت جابر فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ جنگ احد کے دن حضرت فاطمہؓ کے پاس آئے اور یہ شعر پڑھے:

أَفَاطِمُ هَاكِ السَّيْفَ غَيْرَ ذَمِيم

فَلَستُ بِرِعَدِيدٍ وَلَا بِلَئِيم

''اے فاطمہ! یہ تلوار لے لو جس میں کوئی عیب نہیں اور نہ تو (ڈر کی وجہ سے) مجھ پر کبھی کپکپی طاری ہوتی ہے اور نہ میں کمینہ ہوں''۔

لعَمْرِی لَقَدْ أَبْلَيْتُ فِی نَصْرِ أَحْمَدٍ

و مَرْضَاةِ رَبٍّ بِالْعِبَادِ عَلِيم

''میری عمر کی قسم! حضرت احمد ﷺ کی مدد اور اس رب العزت کی خوشنودی کی خاطر میں نے پوری کوشش کی ہے جو بندوں کو اچھی طرح جانتا ہے''۔

حضرت جبرائیل نے آ کر عرض کیا: اے محمد! آپ کے والد کی قسم! یہ غمخواری کا موقع ہے۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا: اے جبرائیل! یہ علی تو مجھ سے ہیں۔ حضرت جبرائیل نے عرض کیا: میں آپ دونوں کا ہوں۔ (اخرجہ البزار)۔

حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ جنگ احد کے دن حضرت علیؓ، حضرت فاطمہ کے پاس گئے اور ان سے کہا کہ یہ تلوار لے لو۔ اس میں کوئی عیب نہیں ہے۔

## حضرت علیؓ کا عمرو بن عبدود کو قتل کرنا

حضرت عبید اللہ بن کعب بن مالک انصاری علیہ فرماتے ہیں کہ غزوہ خندق کے دن عمرو بن عبدود بہادروں کی نشانی لگا کر جنگ میں اپنے موجود ہونے کو بتانے کے لیے نکلا۔ جب وہ اور اس کے گھڑ سوار ساتھی کھڑے ہو گئے تو حضرت علیؓ نے اس سے کہا: اے عمرو! تم نے قریش کے لیے اللہ سے عہد کیا تھا کہ جب بھی تمہیں کوئی آدمی دو باتوں کی دعوت دے تم ان دو میں سے ایک کو ضرور اختیار کر لو گے۔ اس نے کہا: ہاں، میں نے یہ عہد کیا تھا۔ حضرت علی نے کہا: میں تمہیں اللہ اور اس کے رسول کی اور اسلام کی دعوت دیتا ہوں۔ عمرو نے کہا: مجھے اس کی کوئی ضرورت نہیں

ہے۔اس پرحضرت علی نے فرمایا کہ میں مقابلہ کے لیے میدان میں اترنے کی تم کو دعوت دیتا ہوں۔عمرو نے کہا: اے میرے بھتیجے (مجھے) کیوں (میدان میں مقابلے کے لیے اترنے کی دعوت دے رہے ہو کیونکہ) اللہ کی قسم! میں تمہیں قتل کرنا نہیں چاہتا ہوں۔حضرت علی نے فرمایا: میں تو تمہیں قتل کرنا چاہتا ہوں۔ یہ سن کر عمرو آگ بگولہ ہو گیا اور حضرت علی کی طرف بڑھا۔ دونوں اپنی سواریوں سے اترے اور دونوں نے میدان کا کچھ چکر لگایا۔ (پھر لڑائی شروع ہوئی) آخر حضرت علیؓ نے عمرو کو قتل کر دیا۔(ابن جریر)

## عمرو بن عبدود کو قتل کے وقت حضرت علیؓ کے اشعار

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ عمرو بن عبدود ہتھیاروں سے پوری طرح لیس ہو کر باہر نکلا اور بلند آواز سے پکارا: مقابلہ کے لیے کون آتا ہے؟ حضرت علی بن ابی طالب نے کھڑے ہو کر کہا: اے اللہ کے نبی! میں اس کے مقابلے کے لیے جاتا ہوں۔آپ نے فرمایا: عمرو ہے، بیٹھ جاؤ۔ پھر عمرو نے زور سے پکارا۔ کیا ہے کوئی مرد جو میرے مقابلہ کے لیے میدان میں آئے اور مسلمانوں کو ملامت کرتے ہوئے کہنے لگا: کہاں گئی تمہاری وہ جنت جس کے بارے میں تم لوگ یہ کہتے ہو کہ تم میں سے جو مارا جاتا ہے وہ اس جنت میں داخل ہو جاتا ہے۔تم لوگ میرے مقابلہ کے لیے ایک آدمی کو بھی نہیں بھیج سکتے؟ حضرت علیؓ نے پھر کھڑے ہو کر کہا: یا رسول اللہ! میں جاتا ہوں۔آپ نے فرمایا: عمرو ہے،تم بیٹھ جاؤ۔عمرو نے تیسری مرتبہ پھر بلند آواز سے مقابلہ کے لیے آنے کی دعوت دی،اور راوی نے اس کے اشعار کا بھی تذکرہ کیا۔ پھر حضرت علیؓ نے کھڑے ہو کر کہا: یا رسول اللہ! میں جاتا ہوں۔آپ نے فرمایا: یہ عمرو ہے۔حضرت علیؓ نے کہا: چاہے عمرو ہو۔(میں جانے کو تیار ہوں)، چنانچہ حضور ﷺ نے ان کو اجازت دے دی۔ وہ اشعار پڑھتے ہوئے اس کی طرف چلے:

لَا تَعۡجَلَن فقد أتاك
مُجيب صَوۡتِكَ غَيۡرَ عاجز

"ہرگز جلدی نہ کر؛ کیونکہ تیری آواز کا جواب دینے والا آ گیا ہے، جو عاجز نہیں ہے"۔

فی نیة و بصیرة
والصدق منجی کُلِّ فَائِزُ

''یہ آنے والا سوچ سمجھ کر اور پکے ارادے کے ساتھ آیا ہے (یہ بات میں تم سے پکی کہہ رہا ہوں کیونکہ) سچ ہی ہر کامیاب ہونے والے کے لیے نجات کا ذریعہ ہے''۔

اِنی لا رجو أن أقيم

عليك نائحة الجنائز

''مجھے پوری امید ہے کہ مردوں پر نوحہ کرنے والیوں کو میں تیرے اوپر نوحہ کرنے کے لیے کھڑا کر دوں گا''۔

من ضربة نجلاء

يبقى ذِكْرُهَا عِنْدَالْهَزَاهِز

''میں تجھے (تلوار کی) ایسی لمبی چوڑی ضرب لگاؤں گا جس کا تذکرہ بڑی بڑی لڑائیوں میں بھی باقی رہے گا''۔

عمرو نے حضرت علیؓ سے پوچھا: تم کون ہو؟ انہوں نے کہا: میں علی ہوں۔ عمرو نے کہا کہ کیا تم عبد مناف (یہ ابو طالب کا نام ہے) کے بیٹے ہو؟ انہوں نے کہا (ہاں) میں علی بن ابی طالب ہوں۔ عمرو نے کہا: اے میرے بھتیجے! میں چاہتا ہوں کہ میرے مقابلہ کے لیے تمہاری جگہ تمہارے چچاؤں میں سے کوئی آئے، جو عمر میں تم سے بڑا ہو؛ کیونکہ مجھے تمہارا خون بہانا پسند نہیں ہے۔ حضرت علیؓ نے کہا: لیکن اللہ کی قسم! میں تمہارے خون بہانے کو برا نہیں سمجھتا ہوں۔ وہ غضبناک ہو کر اپنے گھوڑے سے نیچے اترا اور اپنی تلوار سونت لی۔ وہ تلوار آگ کے شعلے کی طرح چمک دار تھی۔ پھر وہ غصہ میں بھرا ہوا حضرت علیؓ کی طرف بڑھا۔ حضرت علیؓ کھال والی ڈھال لے کر اس کے سامنے آئے۔ عمرو نے حضرت علی کی ڈھال پر تلوار کا ایسا زوردار وار کیا کہ تلوار ڈھال کو کاٹ کر ان کے سر تک جا پہنچی جس سے سر زخمی ہو گیا۔ حضرت علی نے اس کے کندھے پر اس زور سے تلوار ماری جس سے وہ زمین پر گر گیا اور (اس کے گرنے سے بہت سا) غبار اڑا اور حضور اقدس ﷺ نے زور سے اللہ اکبر کہنے کی آواز سنی جس سے ہم لوگ سمجھ گئے کہ حضرت علی نے عمرو کو قتل کر دیا ہے۔ اس وقت حضرت علی یہ اشعار پڑھ رہے تھے:

أَعَلَيّ تَقْتَحِمُ الفَوَارِسُ هكَذَا

عَنِّی وعَنْهُمْ أَخِرُوا أَصْحَابِی

''کیا گھڑ سواریوں اچانک مجھ پر حملہ کر دیں گے؟ اے میرے ساتھیو! تم سب کو مجھ سے اور مجھ پر اچانک حملہ کرنے والوں سے پیچھے ہٹا دو، میں اکیلا ہی ان سے نمٹ لوں گا''۔

اليوم يمنعنى الْفِرَار حَفِيظتِى

و مصمم فِى الرَّأسِ لَيْسَ بِنَابِى

''میدان جنگ میں مجھے جو غصہ آتا ہے اس نے آج مجھے جاگنے سے روکا ہوا ہے اور اس تلوار نے روکا ہے جس کا وار سر کاٹ کر آتا ہے اور خطا نہیں ہوتا ہے''۔

پھر یہ اشعار پڑھے:

عبد الحِجَارَةَ مِنْ سَفَاهَةِ رَأيه

و عَبَدَت رَبَّ مُحَمَّدٍ بِصَوَابى

''اس نے اپنی احمقانہ رائے سے پتھروں کی عبادت کی اور میں نے اپنی درست رائے سے محمد ﷺ کے رب کی عبادت کی''۔

فَصَدَرْتُ حِينَ تَرَكْتُهُ مُتَجَدِّلًا

كَالْجِزْعِ بَيْنَ دَكَادِكَ وَ رَوَابِي

''جب میں اس کا کام تمام کر کے واپس آیا تو وہ زمین پر ایسے پڑا ہوا تھا جیسے کھجور کا تنا سخت زمین اور ٹیلوں کے درمیان پڑا ہوا ہو''۔

وعففت عن أثوابه ولو أننى

كنت المقطر بزنى أثْوَابِى

'میں نے اس کے کپڑے نہیں لیے اور یوں میں پاک دامن رہا اور اگر میں مرجاتا تو وہ میرے کپڑے چھین لیتا''۔

لا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ خَاذِلَ دِينِهِ

وَنَبِيهِ يَا مَعْشَرَ الْأَحْزَابِ

''اے (کافروں کی) جماعتو! یہ خیال ہرگز نہ کرنا کہ اللہ تعالیٰ اپنے دین کی اور اپنے نبی مسلم کی مدد چھوڑ دیں گے''۔

پھر حضرت علی حضور ﷺ کی طرف چل پڑے اور ان کا چہرہ خوشی سے دمک رہا تھا۔

حضرت عمر بن خطابؓ نے ان سے کہا کہ تم نے اس (عمرو بن عبدود) کی زرہ کیوں نہیں لے لی۔ کیوں کہ عربوں کے پاس اس زرہ سے بہتر زرہ نہیں ہے۔ حضرت علیؓ نے کہا کہ میں نے اس پر وار کیا۔ اس نے اپنی شرم گاہ کے ذریعہ مجھ سے بچاؤ کیا۔ یعنی اس کی شرم گاہ کھل گئی اس وجہ سے مجھے شرم آئی کہ میں اپنے چچازاد بھائی کی اس حال

میں زرہ اتارلوں۔(البدایۃ والنہایۃ)۔

## خیبر کے دن حضرت علیؓ کی بہادری اور مرحب کو قتل کرنا

حضرت سلمہ بن اکوع ﷺ ایک لمبی حدیث بیان کرتے ہیں جس وہ غزوہ بنوزارہ سے واپسی کا تذکرہ کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ واپس آ کر ابھی ہم لوگ تین دن ٹھہرے ہی تھے کہ ہم لوگ خیبر کی طرف نکل پڑے۔اور حضرت عامر بھی اس غزوہ میں گئے تھے اور وہ یہ اشعار پڑھتے جاتے تھے:

و الله لَوْ لَا أَنتَ مَا اهْتَدَيْنَا
وَ لَا تَصَدَّقْنَا وَ لَا صَلَّيْنَا

''اللہ کی قسم! اگر آپ نہ ہوتے (یعنی آپ کا فضل نہ ہوتا) تو ہم ہدایت نہ پاتے اور صدقہ نہ کرتے اور نہ نماز پڑھتے''۔

وَ نَحْنُ مِنْ فَضْلِكَ مَا اسْتَغْنَيْنَا
فانزلن سكينة عَلَيْنَا
و ثبت الاقدام ان لاقينا

''ہم تیرے فضل سے بے نیاز نہیں ہیں، تو ہم پر سکینہ اور اطمینان کو ضرور نازل فرما۔اور جب ہم دشمن سے مقابلہ کریں تو تو ہمیں ثابت قدم رکھ''۔

اس پر آپ نے پوچھا کہ یہ اشعار پڑھنے والا کون ہے؟ لوگوں نے عرض کیا حضرت عامر۔حضور ﷺ نے فرمایا (اے عامر) تیرا رب تیری مغفرت فرمائے۔راوی کہتے ہیں کہ جب بھی حضور ﷺ نے کسی کو یہ دعا دی ہے وہ ضرور شہید ہوا ہے۔حضرت عمر بھی تو اونٹ پر سوار تھے۔یہ دعا سن کر انہوں نے کہا آپ نے حضرت عامر سے اور فائدہ اٹھانے دیا ہوتا (یعنی آپ یہ دعا حضرت عامر کو نہ دیتے تو وہ اور زندہ رہتے۔اب تو وہ شہید ہو جائیں گے) پھر ہم لوگ خیبر پہنچے تو (یہود کا پہلوان) مرحب اپنی تلوار فخر سے لہراتا ہوا اور یہ شعر پڑھتا ہوا باہر نکلا:

قَدْ عَلِمَتْ خَيْبَرُ أَنِّي مَرْحَب شاكى السلاح بطل مجرب
اذاالْحُرُوبُ أَقْبَلَتْ تَلَهَبُ

''سارے خیبر کو اچھی طرح معلوم ہے کہ میں مرحب ہوں اور ہتھیاروں سے لیس ہوں اور تجربہ کار بہادر ہوں (میری بہادری اس وقت ظاہر ہوتی ہے) جب کہ شعلہ زن لڑائیاں سامنے آتی ہیں''۔

حضرت عامر مرحب کے مقابلے کے لیے یہ اشعار پڑھتے ہوئے میدان میں نکلے:

قَدْ عَلِمَتْ خَيْبَرُ أَنِّي عَامِرٌ     شاكي السلاح بَطَلُ مُغَامِرٌ

''سارے خیبر کو اچھی طرح معلوم ہے کہ میں عامر ہوں اور ہتھیاروں سے لیس ہوں اور مہلک مقامات میں گھسنے والا بہادر ہوں''۔

ان دونوں کے آپس میں تلوار سے دو دو ہاتھ ہوئے۔ مرحب کی تلوار حضرت عامر کی ڈھال میں گھس گئی۔ حضرت عامر نے مرحب کے نچلے حصہ پر حملہ کیا۔ حضرت عامر کی تلوار خود ان کو ہی لگ گئی جس سے شہ رگ کٹ گئی اور اس سے یہ شہید ہو گئے۔ حضرت سلمہ فرماتے ہیں کہ میں باہر نکلا تو حضور ﷺ کے چند صحابہ کو میں نے کہتے سنا کہ حضرت عامر کا سارا عمل رائیگاں گیا؛ کیونکہ انہوں نے خودکشی کی ہے۔ میں روتا ہوا حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا، حضور ﷺ نے مجھے فرمایا: کیا ہوا؟ میں نے کہا: لوگ کہہ رہے ہیں کہ عامر کا سارا عمل رائیگاں گیا۔ حضور ﷺ نے پوچھا یہ بات کس نے کہی؟ میں نے کہا: آپ کے چند صحابہ نے۔ حضور ﷺ نے کہا: ان لوگوں نے غلط کہا۔ عامر کو تو دو گنا اجر ملے گا۔ حضور ﷺ نے حضرت علی کو بلانے کے لیے آدمی بھیجا۔ اور ان کی آنکھ دکھ رہی تھی۔ حضور نے فرمایا: آج میں جھنڈا ایسے آدمی کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے۔ اور اللہ اور اس کا رسول اس سے محبت کرتے ہیں، میں حضرت علی ہی کا ہاتھ پکڑے ہوئے لے کر آیا۔ آپ نے ان کی آنکھ پر لعاب مبارک لگایا، وہ فوراً ٹھیک ہو گئی، حضور نے ان کو جھنڈا دیا۔ مرحب پھر وہی اپنے اشعار پڑھتا ہوا باہر نکلا:

قَدْ عَلِمَتْ خَيْبَرُ أَنِّي مَرْحَب     شاكي السلاح بطل مجرب

إِذَا الْحُرُوبُ أَقْبَلَتْ تَلَهَّب

اس کے مقابلہ کے لیے حضرت علی یہ اشعار پڑھتے ہوئے نکلے:

أَنَا الَّذِي سَمَّتَنِي أُمِي حَيْدَرَهُ     كليث غابات كَرِيهِ المَنْظَرَة

أو فيهم بِالصَّاعِ كَيْلَ السَّنَدَرَه

''میں وہ شخص ہوں کہ جس کی ماں نے اس کا نام حیدر یعنی شیر رکھا۔ میں جنگل کے ہولناک منظر والے شیر کی طرح ہوں۔ میں دشمنوں کو پورا پورا ناپ کر دوں گا جیسے کہ کھلے پیمانے میں پورا پورا دیا جاتا ہے''۔ (یعنی میں دشمن کی وسیع پیمانے پر خون ریزی کروں گا)۔

چنانچہ حضرت علی نے تلوار کا ایسا وار کیا کہ مرحب کا سر پھاڑ کر اسے قتل کر دیا اور اس طرح خیبر فتح ہو گیا۔ (أخرجہ مسلم والبیہقی)۔

اس روایت میں اس طرح آیا ہے کہ ملعون مرحب یہودی کو حضرت علی نے ہی قتل کیا ہے اور ایسے ہی امام احمد نے حضرت علی ہی اللہ سے روایت نقل کی ہے کہ جب میں نے مرحب کو قتل کیا تو اس کا سر حضورﷺ کی خدمت میں لے کر آیا۔ جب کہ موسیٰ بن عقبہ نے زہری سے روایت کی ہے کہ مرحب کو قتل کرنے والے حضرت محمد بن مسلمہ ہیں اور اسی طرح محمد بن اسحاق نے اور واقدی نے حضرت جابرؓ وغیرہ حضرات سے نقل کیا ہے۔

رسول اللہﷺ کے آزاد کردہ غلام حضرت ابو رافعؓ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت علی کے ساتھ خیبر کے لیے روانہ ہوئے۔ حضور نے ان کو اپنا جھنڈا دے کر بھیجا۔ جب حضرت علی قلعہ کے قریب پہنچے تو قلعہ والے لڑنے کے لیے قلعہ سے نکل کر باہر آ گئے۔ چنانچہ حضرت علی نے ان سے جنگ شروع کر دی۔ ان یہودیوں میں سے ایک آدمی نے حضرت علی پر تلوار کا زوردار وار کیا جس سے حضرت علی کے ہاتھ سے ڈھال نیچے گر گئی۔ حضرت علی نے فوراً قلعہ کا دروازہ اکھیڑ کر اسے اپنی ڈھال بنا لیا۔ اور دروازے کو ہاتھ میں پکڑ کر حضرت علی لڑتے رہے یہاں تک کہ اللہ تعالی نے ان کو فتح نصیب فرمائی پھر انہوں نے اس دروازے کو زمین پر ڈال دیا۔ پھر میں نے سات اور آدمیوں کو لے کر کوشش کی کہ اس دروازے کو پلٹ دیں؛ لیکن ہم آٹھ آدمی اسے پلٹ نہ سکے۔

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے خیبر کے دن قلعہ کا دروازہ اٹھا لیا۔ مسلمان اس کے اوپر چڑھ کر قلعے کے اندر چلے گئے۔ اور اس طرح اس کو فتح کر لیا۔ بعد میں لوگوں نے تجربہ کیا تو چالیس آدمی اسے نہ اٹھا سکے۔

حضرت جابرؓ کی ایک روایت میں یہ ہے کہ ستر آدمیوں نے اپنا پورا زور لگایا تب دروازے کو واپس اس کی جگہ لا سکے۔

حضرت جابر بن سمرہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی نے غزوہ خیبر کے دن (قلعہ کا) دروازہ اٹھا لیا تھا۔ اس پر چڑھ کر مسلمانوں نے خیبر کو فتح کیا تھا۔ بعد میں تجربہ کیا گیا تو چالیس لوگوں سے کم سے وہ اٹھ نہ سکا۔ (منتخب کنز العمال)۔

## حضرت علیؓ کا عدل

حضرت کلیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ کے پاس اصبہان سے مال آیا۔ آپ نے اسے سات حصوں میں تقسیم کیا۔ اس میں آپ کو ایک روٹی بھی ملی۔ آپ نے اس کے سات ٹکڑے کیے اور ہر حصہ پر ایک ٹکڑا رکھ دیا، پھر لشکر کے ساتوں حصوں کے امیروں کو بلایا اور ان میں قرعہ اندازی کی؛ تاکہ پتہ چلے کہ ان میں سے پہلے کس کو دیا

جائے۔(بیہقی وابن عساکر)۔

## ایک خاتون اوراس کی باندی کے ساتھ حضرت علیؓ کا قصہ

حضرت عبداللہ ہاشمی اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت علی کے پاس دوعورتیں مانگنے کے لئے آئیں،ان میں سے ایک عربی تھی اور دوسری اس کی آزاد کردہ باندی تھی۔آپ نے حکم دیا کہ ان میں سے ہرایک کو ایک ڈھیر غلہ(تقریباً ۳۶من) اور چالیس درہم دیے جائیں۔اس باندی کو تو جو ملا،وہ اسے لے کر چلی گئی؛لیکن عربی عورت نے کہا:اے امیرالمومنین! آپ نے اس کو جتنا دیا،مجھے بھی اتنا ہی دیا،حالانکہ میں عربی ہوں اور یہ آزاد کردہ باندی ہے۔اس سے حضرت علی نے کہا:میں نے اللہ تعالی کی کتاب میں بہت غور سے دیکھا تو اس میں مجھے اولاد اسماعیل علیہ السلام کو اولاد اسحاق علیہ السلام پر کوئی فضیلت نظر نہیں آئی۔(بیہقی)۔

## حضرت علیؓ اور جعدہ بن ہبیرہ کا قصہ

حضرت علی بن ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں:حضرت جعدہ بن ہبیرہ نے حضرت علی کی خدمت میں آکر کہا:اے امیرالمومنین! آپ کے پاس دوآدمی آئیں گے۔ان میں سے ایک کو تو اپنی جان سے بھی زیادہ آپ سے محبت ہے یا یوں کہا:اپنے اہل عیال اور مال ودولت سے بھی زیادہ محبت ہے،اور دوسرے کا بس چلے تو آپ کو ذبح کردے۔اس لئے آپ دوسرے کے خلاف پہلے کے حق میں فیصلہ کریں۔اس پر حضرت علی نے حضرت جعدہ کے سینہ پر مکا مارا اور فرمایا:اگر یہ فیصلے اپنے آپ کو راضی کرنے کے لئے ہوتے تو میں ضرور ایسا کرتا؛لیکن یہ فیصلے تو اللہ کو راضی کرنے کے لئے ہوتے ہیں (اس لئے میں تو حق کے مطابق فیصلہ کروں گا۔اب وہ فیصلہ جس کے حق میں چاہے ہو جائے)۔ (ابن عساکر)۔

## اصبغ بن نباتہ کے ساتھ پیش آیا ہوا واقعہ

حضرت اصبغ بن نباتہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں:میں حضرت علی بن ابی طالب کے ساتھ بازار گیا۔آپ نے دیکھا کہ بازار والے اپنی جگہ سے آگے بڑھ گئے ہیں۔آپ نے پوچھا یہ کیا ہے؟ لوگوں نے بتایا کہ بازار والے اپنی جگہ سے آگے بڑھ گئے ہیں۔آپ نے فرمایا:اپنی جگہ بڑھا لینے کا انہیں کوئی حق نہیں ہے۔مسلمانوں کا بازار نمازیوں کے نماز پڑھنے کی جگہ یعنی مسجد کی طرح ہوتا ہے،لہذا جس جگہ کا کوئی مالک نہیں ہے،وہاں پہلے آکر جو قبضہ کرے گا،وہ جگہ اس دن اس کی ہوگی،ہاں وہ خود اسے چھوڑ کر کہیں اور چلا جائے تو اس کی مرضی۔

# حضرت علی بن ابی طالب کا اپنے امیروں کو وصیت کرنا

## امراء کے نام حضرت علیؓ کا خط

حضرت مہاجر عامری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب نے اپنے ایک ساتھی کو ایک شہر کا گورنر بنا رکھا تھا۔ اسے یہ خط لکھا:

اَمابعد! تم اپنی رعایا سے زیادہ دیر غائب نہ رہو (جب کسی ضرورت کی وجہ سے ان سے الگ ہونا پڑے تو ان کے پاس جلدی واپس آ جاؤ) کیونکہ امیر کے رعایا سے الگ رہنے کی وجہ سے لوگ تنگ ہوں گے اور خود امیر کو لوگوں کے حالات تھوڑے معلوم ہوسکیں گے؛ بلکہ جن سے الگ رہے گا ان کے حالات بالکل معلوم نہ ہوسکیں گے۔ جب امیر لوگوں کے ساتھ میل جول نہیں رکھے گا؛ بلکہ الگ رہے گا تو اسے سنی سنائی باتوں پر ہی کام چلانا پڑے گا۔ اس طرح سارا دارو مدار سنانے والوں پر آجائے گا اور سنانے والوں میں غلط لوگ بھی ہو سکتے ہیں، جس کا نتیجہ یہ نکلے گا کہ پھر اس کے سامنے بڑی چیز کو چھوٹا اور چھوٹی چیز کو بڑا، اور اچھی چیز کو برا اور بری چیز کو اچھا بنا کر پیش کیا جائے گا اور یوں حق باطل کے ساتھ خلط ملط ہو جائے گا اور امیر بھی انسان ہی ہے۔ لوگ اس سے چھپ کر جو کام کر رہے ہیں وہ ان کو نہیں جانتا ہے اور انسان کی ہر بات پر ایسی نشانیاں نہیں پائی جاتی ہیں جن سے پتہ چل سکے کہ اس کی یہ بات سچی ہے یا جھوٹی۔ لہذا اب اس کا حل یہی ہے کہ امیر اپنے پاس لوگوں کی آمد و رفت کو آسان اور عام رکھے (جب لوگ اس کے پاس زیادہ آئیں گے تو اسے حالات زیادہ معلوم ہوسکیں گے اور پھر یہ فیصلہ صحیح کر سکے گا) اور اس طرح یہ امیر ہر ایک کو اس کا حق دے سکے گا اور ایک کا دوسرے کو دینے سے محفوظ رہے گا، لہذا تم ان دو قسم کے آدمیوں میں سے ایک قسم کے ضرور ہو گے: یا تو تم سخی آدمی ہو گے اور حق میں خرچ کرنے میں تمہارا ہاتھ بہت کھلا ہوگا، اگر تم ایسے ہو اور تم نے لوگوں کو دینا ہی ہے اور ان سے اچھے اخلاق سے پیش آنا ہی ہے تو پھر تمہیں لوگوں سے الگ رہنے کی کیا ضرورت؟ اور اگر تم کنجوس ہو۔ اپنا سب کچھ روک کر رکھنے کی طبیعت رکھتے ہو تو پھر لوگ چند دن تمہارے پاس آئیں گے اور جب انہیں تم سے کچھ ملے گا نہیں تو وہ خود ہی مایوس ہو کر تمہارے پاس آنا چھوڑ دیں گے۔ اس صورت میں بھی تمھیں ان سے الگ رہنے کی ضرورت نہیں ہے اور ویسے بھی لوگ تمہارے پاس اپنی ضرورتیں ہی لے کر آتے ہیں کہ یا تو کسی ظالم کی شکایت کریں گے یا تم سے انصاف کے طالب ہوں گے اور یہ ضرورتیں ایسی ہیں کہ ان کے پورا کرنے میں تم پر کوئی بوجھ نہیں پڑتا، لہذا لوگوں سے الگ رہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس لئے میں نے جو کچھ لکھا

راوی کہتے ہیں: یہ رمضان کی اکیسویں رات تھی۔(مجمع الزوائد:9/146)

حاکم کی روایت میں یہ بھی ہے کہ

میں نبوی گھرانہ میں سے ہوں۔حضرت جبرائیلؑ (آسمان سے) اُتر کر ہمارے پاس آیا کرتے تھے اور ہمارے پاس سے (آسمان کو) اوپر جایا کرتے تھے۔

اس روایت میں اسی آیت کا یہ حصہ بھی ہے:

﴿وَمَنْ يَّقْتَرِفْ حَسَنَةً نَّزِدْ لَه فِيْهَا حُسْنًا﴾[الشوری:23]

''اور جو شخص کوئی نیکی کرے گا ہم اس میں اور خوبی زیادہ کردیں گے''۔

یہاں نیکی کرنے سے مراد ہمارے سارے گھرانے سے محبت کرنا ہے۔(المستدرک للحاکم:3/172)

حضرت ابو جمیلہ کہتے ہیں: حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد حضرت حسن بن علیؓ خلیفہ بنے۔ایک دفعہ وہ لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے کہ اتنے میں ایک آدمی نے آگے بڑھ کر ان کی سرین پر خنجر مارا جس سے وہ زخمی ہوگئے اور چند ماہ بیمار رہے۔ پھر کھڑے ہوکر انھوں نے بیان فرمایا تو اس میں فرمایا:

اے عراق والو! ہمارے مارنے میں اللہ سے ڈرو، کیوں کہ ہم تمہارے امراء بھی ہیں اور مہمان بھی، اور ہم اس گھرانے کے ہیں جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا﴾[الأحزاب:33]

''اللہ تعالیٰ کو یہ منظور ہے کہ اے گھر والو! تم سے آلودگی کو دور رکھے اور تم کو (ہر طرح ظاہراً اور باطناً) پاک صاف رکھے۔

حضرت حسن اس موضوع پر کافی دیر گفتگو فرماتے رہے یہاں تک کہ مسجد کا ہر آدمی روتا ہوا نظر آنے لگا۔(مجمع الزوائد:9/172)

ابن ابی حاتم کی روایت میں یہ ہے کہ حضرت حسنؓ ان باتوں کو بار بار کہتے رہے یہاں تک کہ مسجد کا ہر آدمی آواز سے رونے لگا۔(تفسیر ابن کثیر 3/486)

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں: جب معاویہ نے حضرت حسن بن علیؓ سے نُخَیلہ مقام پر صلح کی تو حضرت معاویہ نے ان سے کہا: جب یہ (صلح کی) بات طے ہوگئی ہے تو آپ کھڑے ہوکر گفتگو کریں، اور لوگوں کو بتادیں کہ آپ نے خلافت چھوڑ دی ہے اور اسے میرے حوالے کردیا ہے۔ چناں چہ حضرت حسن اٹھے اور منبر پر بیان کیا۔حضرت شعبی کہتے ہیں: میں

اس بیان کوسن رہا تھا، حضرت حسنؓ نے پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا:

اما بعد! سب سے زیادہ سمجھ داری تقویٰ اختیار کرنا ہے اور سب سے بڑی حماقت گناہوں میں مبتلا ہونا ہے۔ میرا اور معاویہ کا خلافت کے بارے میں آپس میں اختلاف تھا، یا تو یہ میرا حق تھا جسے میں نے معاویہ کے لیے اس لیے چھوڑ دیا تا کہ اس اُمّت کا آپس کا معاملہ ٹھیک رہے اور ان کے خون محفوظ رہیں، یا کوئی اور اس خلافت کا مجھ سے زیادہ حق دار ہے تو اب میں نے یہ خلافت اس کے حوالے کر دی ہے۔

اور یہ آیت تلاوت فرمائی:

﴿وَاِنْ اَدْرِیْ لَعَلَّه فِتْنَةٌ لَّكُمْ وَمَتَاعٌ اِلٰی حِیْنٍ﴾[الأنبياء:111]

’’ اور میں (بالتعین) نہیں جانتا (کہ کیا مصلحت ہے) شاید وہ (تاخیرِ عذاب) تمہارے لیے (صورتاً) امتحان ہو اور ایک وقت (یعنی موت) تک (زندگی سے) فائدہ پہنچانا ہو‘‘۔ (مجمع الزوائد:4/208)

حضرت شعبی کہتے ہیں: جب حضرت حسن بن علیؓ نے معاویہ سے صلح کی تو انھوں نے نُخَیلہ مقام میں ہم میں بیان کیا اور کھڑے ہو کر اللہ کی حمد وثنا بیان کی۔ اور پچھلی حدیث جیسا مضمون بیان کیا اور آخر میں مزید یہ بھی ہے:

میں اسی پر اپنی بات ختم کرتا ہوں، اور میں اپنے لیے اور تمہارے لیے اللہ سے اِستغفار کرتا ہوں۔ (**المستدرک للحاکم**:3/175)

حضرت حسن بن علیؓ نے اپنے اس بیان میں یہ بھی فرمایا:

اما بعد! اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے ہمارے پہلوں کے ذریعہ سے (یعنی حضور ﷺ کے ذریعہ سے) تمھیں ہدایت دی اور ہمارے پچھلوں کے ذریعہ (یعنی میرے ذریعہ) تمہارے خون کی حفاظت کی۔ اس خلافت کی تو ایک خاص مدت ہے اور دنیا تو آنے جانے والی چیز ہے کبھی کسی کے پاس ہوتی ہے کبھی کسی کے پاس۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کریم ﷺ سے فرمایا ہے:

﴿وَاِنْ اَدْرِیْ لَعَلَّه فِتْنَةٌ لَّكُمْ وَمَتَاعٌ اِلٰی حِیْنٍ﴾[الأنبياء:111]

’’ اور میں (بالتعین) نہیں جانتا (کہ کیا مصلحت ہے) شاید وہ (تاخیرِ عذاب) تمہارے لیے (صورتاً) امتحان ہو اور ایک وقت (یعنی موت) تک (زندگی سے) فائدہ پہنچانا ہو‘‘۔ (**تاريخ ابن جرير الطبری**:4/124)

## حضرت حسین بن علیؓ کا بیان

حضرت محمد بن حسن کہتے ہیں: جب عمر بن سعد نے (لشکر لے کر) حضرت حسینؓ کے پاس پڑاؤ کیا اور حضرت حسین کو یقین ہو گیا کہ یہ لوگ انھیں قتل کر دیں گے، تو انھوں نے اپنے ساتھیوں میں کھڑے ہو کر بیان کیا۔ پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی

پھر فرمایا:

جو معاملہ تم دیکھ رہے وہ سر پر آن پڑا ہے (ہمیں قتل کرنے کے لیے لشکر آ گیا ہے)۔ دنیا بدل گئی ہے اور اَوپری ہوگئی ہے۔ اس کی نیکی پیٹھ پھیر کر چلی گئی ہے اور دنیا کی نیکی میں سے صرف اتنا رہ گیا جتنا برتن کے نچلے حصہ میں رہ جایا کرتا ہے۔ بس گھٹیا زندگی رہ گئی ہے جیسے مضرِ صحت چراگاہ ہوا کرتی ہے جس کا گھاس کھانے سے ہر جانور بیمار ہو جاتا ہے۔ کیا آپ لوگ دیکھتے نہیں ہیں کہ حق پر عمل نہیں کیا جارہا اور باطل سے رکا نہیں جارہا؟ (ان حالات میں) مومن کو اللہ سے ملاقات کا شوق ہونا چاہیے۔ میں تو اس وقت موت کو بڑی سعادت کی چیز اور ظالموں کے ساتھ زندگی کو پریشانی اور بے چینی کی چیز سمجھتا ہوں۔ (مجمع الزوائد: 9/193)

حضرت عقبہ بن ابی العیزار کی روایت تاریخ ابنِ جریر میں اس طرح ہے کہ حضرت حسینؓ نے ذی حُسُم مقام میں کھڑے ہو کر بیان کیا اور اللہ کی حمد وثنا بیان کی۔ اور پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا۔ (تاریخ ابن جریر: 4/305)

حضرت عقبہ بن ابی العیزار کہتے ہیں: حضرت حسینؓ نے بیضہ مقام میں اپنے ساتھیوں میں اور حُر بن یزید کے ساتھیوں میں بیان کیا۔ پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا:

اے لوگو! حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو آدمی ایسے ظالم سلطان کو دیکھے جو اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو حلال سمجھے اور اللہ سے کیے ہوئے معاہدے کو توڑے، اور حضور ﷺ کی سنت کا مخالف ہو، اور اللہ کے بندوں کے بارے میں گناہ اور زیادتی کے کام کرتا ہو، اور پھر وہ آدمی اس بادشاہ کو اپنے قول اور فعل سے نہ بدلے، تو اللہ پر حق ہوگا کہ وہ اسے اس جرم کے لائق جگہ یعنی جہنم میں داخل کرے۔ غور سے سنو! ان لوگوں نے شیطان کی اطاعت کو لازم پکڑ لیا ہے اور رحمٰن کی اطاعت چھوڑ دی ہے اور فساد کو غالب کر دیا ہے اور اللہ کی مقرر کردہ حدود کو چھوڑ دیا ہے، اور مالِ غنیمت پر خود قبضہ کر لیا ہے، اور اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو حلال اور اللہ کی حلال کردہ چیزوں کو حرام قرار دے دیا ہے۔ ان لوگوں کو بدلنے کا سب سے زیادہ حق مجھ پر ہے۔ تمہارے خط میرے پاس آئے تھے اور تمہارے قاصد بھی مسلسل آتے رہے کہ تم مجھ سے بیعت ہونا چاہتے ہو اور مجھے بے یار و مددگار نہیں چھوڑو گے۔ اب اگر تم اپنی بیعت پر پورے اترتے ہو تو تمہیں پوری ہدایت ملے گی۔ اور پھر میں بھی علی کا بیٹا حسین ہوں اور حضور ﷺ کی صاحب زادی فاطمہ کا بیٹا ہوں۔ میری جان تمہاری جان کے ساتھ ہے اور میرے گھر والے تمہارے گھر والوں کے ساتھ ہیں۔ تم لوگوں کے لیے میں بہترین نمونہ ہوں۔ اور اگر تم نے ایسا نہ کیا اور عہد توڑ دیا اور میری بیعت کو اپنی گردن سے اتار پھینکا تو میری جان کی قسم! ایسا کرنا تم لوگوں کے لیے کوئی اجنبی اور اوپری چیز نہیں ہے، بلکہ تم لوگ تو ایسا میرے والد، میرے بھائی اور میرے چچا زاد بھائی (مسلم بن عقیل) کے ساتھ بھی کر چکے ہو۔ جو تم لوگوں سے

دھوکا کھائے وہ اصل دھوکہ میں پڑا ہوا ہے۔تم اپنے حصے سے چوک گئے اور تم نے (خوش قسمتی میں سے) اپنا حصہ ضائع کر دیا۔ اور جو عہد توڑے گا تو اس کا نقصان خود اسی کو ہوگا اور عن قریب اللہ تعالیٰ تم لوگوں سے مستغنی کر دے گا تم لوگوں کی مجھے ضرورت نہ رہے گی۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ (تاریخ ابن جریر)۔

## حضرت حسن بن علیؓ کی نصیحتیں

حضرت حسن بن علیؓ نے فرمایا: جو دنیا کو طلب کرتا ہے دنیا اسے لے بیٹھتی ہے اور جو دنیا سے بے رغبتی اختیار کر لیتا ہے تو اسے اس کی پروا بھی نہیں ہوتی کہ کون دنیا کو استعمال کر رہا ہے۔ دنیا کی طلب والا اس آدمی کا غلام ہوتا ہے جو دنیا کا مالک ہوتا ہے۔ اور جس کے دل میں دنیا کی طلب نہیں ہوتی اسے تھوڑی دنیا کافی ہو جاتی ہے، اور جس کے دل میں طلب ہوتی ہے اسے ساری دنیا بھی مل جائے تو بھی اس کا کام نہیں چلتا۔ اور جس کا آج کا دن دینی اعتبار سے کل گزشتہ کی طرح ہے تو وہ دھوکے میں ہے اور جس کا آج کا دن کل آیندہ سے بہتر ہے، یعنی کل آیندہ میں اس کی دینی حالت آج سے خراب ہوگئی تو وہ سخت نقصان میں ہے۔ اور جو اپنی ذات کے بارے میں نقصان کی چھان بین نہیں کرتا تو وہ بھی نقصان میں ہے اور جو نقصان میں چل رہا ہے اس کا مر جانا ہی بہتر ہے۔ (کنز العمال:8/222)

حضرت حسن بن علیؓ نے فرمایا: یہ جان لو کہ حلم اور بُردباری زینت ہے، اور وعدہ پورا کرنا مردانگی ہے اور جلد بازی بے وقوفی ہے اور سفر کرنے سے انسان کمزور ہو جاتا ہے اور کمینہ لوگوں کے ساتھ بیٹھنا عیب کا کام ہے اور فاسق فاجر لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنے سے انسان پر تہمت لگتی ہے۔ (کنز العمال:8/237)

حضرت حسن بن علیؓ نے فرمایا: لوگ چار قسم کے ہوتے ہیں: ایک تو وہ جسے بھلائی میں سے بہت حصہ ملا، لیکن اس کے اخلاق اچھے نہیں۔ دوسرا وہ جس کے اخلاق تو اچھے ہیں، لیکن بھلائی کے کاموں میں اس کا کوئی حصہ نہیں۔ تیسرا وہ جس کے نہ اخلاق اچھے ہیں اور نہ بھلائی کے کاموں میں اس کا کوئی حصہ ہے، یہ تمام لوگوں میں سب سے برا ہے۔ چوتھا وہ جس کے اخلاق بھی اچھے ہیں اور بھلائی کے کاموں میں اس کا حصہ بھی خوب ہے، یہ لوگوں میں سب سے اَفضل ہے۔ (کنز العمال:8/237)

## صحابہ کرامؓ کے لیے روشنی کا چمکنا

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں: ہم لوگ حضور ﷺ کے ساتھ عِشاء کی نماز پڑھ رہے تھے۔ حضور ﷺ جب سجدے میں جاتے تو حضرت حسین اور حضرت حسنؓ کود کر آپ کی پیٹھ پر چڑھ جاتے۔ جب آپ سجدے سے سر اُٹھاتے تو نرمی سے پکڑ کر ان دونوں کو پیٹھ سے اُتار دیتے۔ آپ جب دوبارہ سجدے میں جاتے تو یہ دونوں پھر چڑھ جاتے۔ حضور ﷺ نے جب

نماز پوری کر لی تو دونوں کو اپنی ران پر بٹھالیا۔ میں کھڑے ہو کر حضورﷺ کی خدمت میں گیا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! ان دونوں کو گھر چھوڑ آؤں؟ اتنے میں بجلی چمکی تو حضورﷺ نے ان دونوں سے فرمایا: اپنی ماں کے پاس چلے جاؤ۔ بجلی کی روشنی اتنی دیر رہی کہ یہ دونوں اپنی والدہ کے پاس پہنچ گئے۔(مجمع الزوائد:9/181)

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں: حضورﷺ کو حضرت حسنؓ سے بہت زیادہ محبت تھی۔ ایک دفعہ اندھیری رات میں حضرت حسن حضورﷺ کے پاس تھے، حضرت حسن نے کہا: میں اپنی امی کے پاس چلا جاؤں؟ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں اس کے ساتھ چلا جاؤں؟ آپ نے فرمایا: نہیں۔ اتنے میں آسمان میں بجلی چمکی اور اس کی روشنی اتنی دیر رہی کہ اس میں چل کر حضرت حسن اپنی والدہ کے پاس پہنچ گئے۔(دلائل النبوة لأبی نعیم، ص:205)

## صحابہؓ کو ستانے کی وجہ سے نافرمانوں پر کیا کیا مصیبتیں آئیں

حضرت (عبدالجبار) بن وائل یا حضرت علقمہ بن وائل کہتے ہیں: جو کچھ وہاں (کربلا میں) ہوا تھا، میں اس موقع پر وہاں موجود تھا۔ چناں چہ ایک آدمی نے کھڑے ہو کر پوچھا: کیا آپ لوگوں میں حسین (رضی اللہ عنہ) ہیں؟ لوگوں نے کہا: ہاں ہیں۔ اس آدمی نے حضرت حسینؓ کو گستاخی کے انداز میں کہا: آپ کو جہنم کی بشارت ہو۔ حضرت حسین نے فرمایا: مجھے دو بشارتیں حاصل ہیں: ایک تو نہایت مہربان ربّ وہاں ہوں گے، دوسرے وہ نبیؐ وہاں ہوں گے جو سفارش کریں گے اور ان کی سفارش قبول کی جائے گی۔ لوگوں نے پوچھا: تو کون ہے؟ اس نے کہا: میں ابنِ جویرہ یا ابنِ جویزہ ہوں۔ حضرت حسینؓ نے یہ دعا کی: اللہ! اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے اسے جہنم میں ڈال دے۔ چناں چہ اس کی سواری زور سے بدکی جس سے وہ سواری سے اس طرح نیچے گرا کہ اس کا پاؤں رکاب میں پھنسا رہ گیا اور سواری تیز بھاگتی رہی اور اس کا جسم او سر زمین پر گھسٹتا رہا جس سے اس کے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے گرتے رہے۔ اللہ کی قسم میں صرف اس کی ٹانگ رکاب میں لٹکی رہ گئی۔ (مجمع الزوائد:9/193)

حضرت کلبی کہتے ہیں: حضرت حسینؓ پانی پی رہے تھے ایک آدمی نے ان کو تیر مارا جس سے ان کے دونوں جبڑے شل ہو گئے، تو حضرت حسینؓ نے کہا: اللہ تجھے کبھی سیراب نہ کرے۔ چناں چہ اس نے پانی پیا لیکن پیاس نہ بجھی۔ آخر اتنا پانی پیا کہ اس کا پیٹ پھٹ گیا۔(مجمع الزوائد:9/193)

عبیداللہ بن زیاد کا دربان بیان کرتا ہے کہ جب عبیداللہ بن زیاد حضرت حسینؓ کو شہید کر کے آیا تو میں اس کے پیچھے محل میں داخل ہوا۔ میں نے دیکھا کہ محل میں ایک دم آگ بھڑک اٹھی جو اس کے چہرے کی طرف بڑھی، اس نے فوراً اپنی آستین چہرے کے سامنے کر دی اور مجھ سے پوچھا: تم نے بھی یہ آگ دیکھی ہے؟ میں نے کہا: ہاں۔ اس نے کہا: اسے چھپا کر رکھنا

کسی کو مت بتانا۔(مجمع الزوائد:9/196)

**حضرت سفیان کہتے ہیں: میری دادی نے مجھے بتایا کہ قبیلہ جُعفی کے دو آدمی حضرت حسین بن علیؓ کی شہادت کے وقت وہاں موجود تھے۔ان میں سے ایک کی شرم گاہ اتنی لمبی ہوگئی تھی کہ وہ اسے لپیٹا کرتا تھا اور دوسرے کو اتنی زیادہ پیاس لگتی تھی کہ مشک کو منہ لگا کر ساری پی جایا کرتا تھا۔حضرت سفیان کہتے ہیں: میں نے ان دونوں میں سے ایک کا بیٹا دیکھا وہ بالکل پاگل نظر آرہا تھا۔(مجمع الزوائد:9/197)**

حضرت اَعمش کہتے ہیں :ایک آدمی نے حضرت حسینؓ کی قبر پر پاخانہ کرنے کی گستاخی کی تو اس سے اس کے گھر والوں میں پاگل پن،کوڑھ اور خارش کی وجہ سے کھال سفید ہو جانے کی بیماریاں پیدا ہوگئیں،اور سارے گھر والے فقیر ہوگئے۔(مجمع الزوائد:9/197)

## صحابہ کرامؓ کے قتل ہونے کی وجہ سے پوری دنیا کے نظام میں کیا کیا تبدیلیاں آئیں

**حضرت زُہری کہتے ہیں:عبد الملک نے مجھ سے کہا:اگر آپ مجھے یہ بتادیں کہ حضرت حسینؓ کی شہادت کے دن کون سی نشانی پائی گئی تھی تو پھر آپ واقعی بہت بڑے عالم ہیں۔میں نے کہا:اس دن بیت المقدس میں جو بھی کنکری اٹھائی جاتی اس کے نیچے تازہ خون ملتا۔عبد الملک نے کہا:اس بات کو روایت کرنے میں میں اور آپ دونوں برابر ہیں(مجھے بھی یہ بات معلوم ہے)۔(مجمع الزوائد:9/196)**

**حضرت زُہری کہتے ہیں:جس دن حضرت حسینؓ کو شہید کیا گیا اس دن شام میں جو بھی پتھر اٹھایا جاتا اس کے نیچے خون ہوتا۔(مجمع الزوائد:9/196)**

**حضرت اُمّ حکیمؓ کہتی ہیں:جس دن حضرت حسینؓ کو شہید کیا گیا اس دن میں کم عمر لڑکی تھی،تو کئی دن تک آسمان خون کی طرح سرخ رہا۔(مجمع الزوائد:9/197)**

**حضرت ابو قُبیل کہتے ہیں:جب حضرت حسین بن علیؓ کو شہید کیا گیا تو اسی وقت سورج کو اتنا زیادہ گرہن لگا کہ عین دوپہر کے وقت ستارے نظر آنے لگے اور ہم لوگ سمجھے کہ قیامت آگئی۔(مجمع الزوائد:9/197)**

**صحابہ کرامؓ کے قتل ہونے پر جنّات کا نوحہ کرنا**

**حضرت اُمّ سلمہؓ فرماتی ہیں:میں نے جنات کو حضرت حسین بن علیؓ پر نوحہ کرتے ہوئے سنا ہے۔(مجمع الزوائد:9/199)**

ایک مرتبہ حضرت اُمّ سلمہؓ نے فرمایا: جب سے حضورﷺ کا انتقال ہوا ہے میں نے کبھی بھی جنّ کو کسی کے مرنے پر نوحہ کرتے ہوئے نہیں سنا، لیکن آج رات میں نے سنا ہے اور میرا خیال یہ ہے کہ میرا بیٹا (حضرت حسینؓ) فوت ہوگیا ہے۔ چناں چہ انھوں نے اپنی باندی سے کہا: باہر جا اور پتا کرکے آ۔ چناں چہ باندی نے آکر بتایا کہ واقعی حضرت حسینؓ شہید ہوگئے ہیں۔ پھر حضرت اُمّ سلمہؓ نے بتایا کہ ایک جنّی یہ شعر پڑھ کر نوحہ کررہی تھی:

اَلَا یَا عَیْنُ فَاحْتَفِلِیْ بِجَھْدِیْ
وَمَنْ یَبْکِیْ عَلَی الشُّھَدَاءِ بَعْدِیْ

''اے آنکھ! غور سے سن! اور میں جو رونے کی کوشش اور محنت کررہی ہوں اس کا اہتمام کریں اگر نہیں رووٗں گی تو میرے بعد شُہَدا پر کون روئے گا؟''۔

عَلٰی رَھْطٍ تَقُوْدُھُمُ الْمَنَایَا
اِلٰی مُتَجَبِّرٍ فِیْ مُلْکِ عَبْدٖ

''شُہدا کی وہ جماعت جن کو موت کھینچ کر ایسے ظالم اور جابر انسان کے پاس لے گئی (یعنی عبیداللہ بن زیاد) جو کہ ایک غلام یعنی یزید کی بادشاہت میں فوج کا سپہ سالار ہے''۔

(مجمع الزوائد:9/199)

حضرت میمونہؓ فرماتی ہیں: میں نے جنّات کو حضرت حسین بن علیؓ پر نوحہ کرتے ہوئے سنا۔

(مجمع الزوائد:9/199)

حضرت ابنِ عباسؓ فرماتے ہیں: میں نے دوپہر کے وقت حضورﷺ کو خواب میں دیکھا کہ آپ کے بال بکھرے ہوئے ہیں اور آپ پر گردوغبار پڑا ہوا ہے اور آپ کے ہاتھ میں ایک شیشی ہے۔ میں نے پوچھا: یہ شیشی کیسی؟ آپ نے فرمایا: اس میں حسین اور اس کے ساتھیوں کا خون ہے جسے میں صبح سے جمع کررہا ہوں۔ پھر ہم نے دیکھا تو واقعی حضرت حسینؓ اسی دن شہید ہوئے تھے۔

(تاریخ بغداد:1/142)

ابنِ عبدالبر کی روایت میں یہ بھی ہے کہ آپ کے ہاتھ میں ایک شیشی ہے جس میں خون ہے۔

☆☆☆

# حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مناقب وفضائل کا بیان
# (فصل اول)

## علی رضی اللہ عنہ میں ہارون علیہ السلام کی مشابہت

(۲۱۱۳) حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے حضرت علی سے فرمایا: تم میرے لیے ایسے ہو جیسے موسیٰ علیہ السلام کے لیے ہارون علیہ السلام تھے، بس فرق یہ ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا۔ (بخاری، مسلم)

## ایمان اور نفاق کی علامت

(۲۱۱۴) حضرت زر بن حبیش (تابعی) کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: قسم ہے اس ذات کی جس نے دانہ کو پھاڑا (یعنی اُگایا) اور ذی روح کو پیدا کیا! نبی اُمی ﷺ نے مجھے وصیت کی تھی کہ جو مومن ہوگا وہ مجھ سے محبت رکھے گا، اور جو منافق ہوگا وہ مجھ سے عداوت رکھے گا۔ (مسلم)

## اللہ اور اس کے رسول کا محبوب

(۲۱۱۵) حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا ﷺ نے غزوہ خیبر کے دن ارشاد فرمایا: کل میں یہ جھنڈا ایک ایسے شخص کو دوں گا جس کے ہاتھ پر اللہ تعالیٰ فتح عطا فرمائے گا، اور وہ شخص اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے، اور اللہ اور اس کا رسول اس کو دوست رکھتے ہیں۔ چنانچہ لوگوں نے جب صبح کی تو ہر شخص اس آرزو کے ساتھ رسول خدا ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا کہ جھنڈا اسی کو ملے۔ آنحضرت ﷺ نے تمام صحابہ پر نظر ڈال کر ارشاد فرمایا: علی بن ابی طالب کہاں ہیں؟ صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! وہ آشوب چشم میں مبتلا ہیں (اس لیے یہاں حاضر نہیں ہوئے) آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: کسی کو بھیج کر ان کو بلوا لو، چنانچہ حضرت علی کو بلا کر لایا گیا۔ پھر رسول خدا ﷺ نے اپنا لعاب دہن ان کی آنکھوں میں ڈالا تو وہ ٹھیک ہو گئے گویا ان کو کوئی تکلیف اور درد تھا ہی نہیں، اس کے بعد آپ نے ان کو جھنڈا عطا فرمایا۔ حضرت علی نے پوچھا: یا رسول اللہ! میں ان لوگوں

(یعنی دشمنوں) سے اس وقت تک لڑتا رہوں جب تک وہ ہماری طرح (مسلمان) نہ ہو جائیں؟ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جاؤ اور نرمی اور بردباری کے ساتھ چل کر ان (دشمنوں) کے علاقہ میں پہنچو، پھر (سب سے پہلے) ان کو اسلام کی دعوت دو اور ان کو اللہ کے وہ حقوق بتاؤ جو اسلام میں ان پر عائد ہوتے ہیں، پس خدا کی قسم! تمہارے ذریعہ اللہ تعالیٰ کسی ایک شخص کو بھی ہدایت دیدے تو تمہارے لیے تمہیں ملنے والے سرخ اونٹوں سے بہت بہتر ہے۔ (بخاری مسلم)

## (فصل دوم)

### کمال قرب و تعلق کا اظہار

(۲۱۱۶) حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: علی مجھ سے ہیں اور میں علی سے ہوں۔ نیز وہ (علی) ہر مومن کے دوست و مددگار ہیں (ترمذی)

(۲۱۱۷) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: میں جس کا دوست ہوں علی بھی اس کے دوست ہیں۔ (احمد، ترمذی)

(۲۱۱۸) حضرت حبشی بن جنادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا: علی مجھ سے ہیں اور میں علی سے ہوں، میری طرف سے (نقض عہد کی ذمہ داری) میرے اور علی کے علاوہ کوئی ادا نہ کرے (ترمذی)

(۲۱۱۹) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب رسول خدا ﷺ نے اپنے صحابہ کے درمیان بھائی چارہ کر دیا تو حضرت علی اس حال میں (آنحضرت ﷺ کے پاس) آئے کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے، اور عرض کیا: آپ نے اپنے صحابہ کے درمیان بھائی چارہ فرما دیا لیکن میرا کسی سے بھائی چارہ نہیں کیا (یہ سن کر) رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا: تم میرے بھائی ہو دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ (ترمذی)

### خدا کا محبوب ترین بندہ

(۲۱۲۰) حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ (ایک دن) نبی کریم ﷺ کے سامنے (بھنا یا پکا ہوا) پرندہ رکھا ہوا تھا۔ آپ نے دعا مانگی اے اللہ! تیری مخلوق میں جو بہت زیادہ تجھ کو محبوب ہے، اس کو میرے پاس بھیج دے تاکہ وہ میرے ساتھ اس پرندہ کا گوشت کھائے۔ پس حضرت علی آئے، اور انہوں نے آنحضرت ﷺ کے ساتھ کھایا۔ (ترمذی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ حضور ﷺ کا برتاؤ

(۲۱۲۱) حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں رسول خدا ﷺ سے جب بھی کچھ مانگتا تو آپ عطا فرما دیتے، اور جب میں خاموش رہتا (یعنی مانگنے سے حجاب برتا) تو آپ ازخود دیدتے تھے۔ (ترمذی)

## علم وحکمت کا گھر اوراس کا دروازہ

(۲۱۲۲) حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ کا ارشاد ہے: میں حکمت و دانائی کا گھر ہوں اور علی اس گھر کا دروازہ ہیں۔ (ترمذی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ سے حضور ﷺ کی سرگوشی

(۲۱۲۳) حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ غزوہ طائف کے دن رسول خدا ﷺ نے حضرت علی کو بلایا، اوران سے سرگوشی کرنے لگے (اور جب باتوں کا سلسلہ کچھ دراز ہوگیا) تو (منافقین نے یا صحابہ میں سے عام) لوگوں نے کہا: اپنے چچا کے بیٹے کے ساتھ رسول اللہ ﷺ نے بڑی دیر تک کانا پھوسی کی! رسول اللہ ﷺ نے یہ سنا تو) ارشاد فرمایا: علی کے ساتھ میں نے سرگوشی نہیں کی بلکہ اللہ نے ان سے سرگوشی کی ہے۔ (یعنی اللہ تعالیٰ نے مجھے خفیہ طریقہ پر جو باتیں پہنچانے کا حکم دیا تھا، میں نے وہی باتیں خفیہ طریقہ پر ان کو پہنچائی ہیں) (ترمذی)

## حضور ﷺ کی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خصوصیت

(۲۱۲۴) حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے حضرت علی سے فرمایا اے علی! میرے اور تمہارے سوا کسی کو جائز نہیں کہ وہ جنابت یعنی ناپاکی کی حالت میں مسجد میں آئے۔ علی بن منذر کا بیان ہے کہ میں نے ضِرار بن صُرَد سے پوچھا: اس حدیث کا کیا مطلب ہے؟ تو انہوں نے بتایا (اس کے معنی یہ ہیں کہ) میرے اور تمہارے سوا کسی شخص کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ جنابت یعنی ناپاکی کی حالت میں مسجد کو گزرگاہ بنائے اور اس کے اندر سے آوے جاوے۔ (ترمذی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ سے حضور ﷺ کی محبت

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ (ایک مرتبہ) رسول خدا ﷺ نے (کسی جنگی مہم پر) ایک لشکر روانہ فرمایا، اس میں حضرت علی بھی شامل تھے۔ اُمِ عطیہ کا بیان ہے کہ اس موقع پر میں نے رسول ﷺ کو ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگتے سنا الٰہی! مجھ کو اس وقت تک موت نہ دینا جب تک تو مجھے علی کو (عافیت وسلامتی کے ساتھ واپس لاکر) نہ دکھادے۔ (ترمذی)

# (فصل سوم)

## منافق اور مومن کی نشانی

(۲۱۲۶) حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول خداﷺ نے ارشاد فرمایا منافق علی سے محبت نہیں رکھتا، اور مومن علی سے بغض اور دشمنی نہیں رکھتا۔ (احمد، ترمذی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا کہنا کتنا برا ہے؟

(۲۱۲۷) حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول خداﷺ نے ارشاد فرمایا جس شخص نے علی کو برا کہا اس نے گویا مجھ کو برا کہا۔ (احمد)

## علی رضی اللہ عنہ میں عیسی علیہ السلام کی مشابہت

(۲۱۲۸) حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ (ایک دن) رسول خداﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا تم میں عیسیٰ علیہ السلام کی ایک مشابہت ہے، یہودیوں نے ان (عیسی علیہ السلام) سے اتنا زیادہ بغض وعناد رکھا کہ ان کی ماں (مریم) پر (زنا کا) بہتان باندھا، اور عیسائیوں نے ان سے اتنی زیادہ محبت کی کہ ان کو اس مرتبہ ومقام پر پہنچا دیا جو ان کے لیے ثابت نہیں ہے (یعنی ان کو خدا یا خدا کا بیٹا قرار دے ڈالا)

یہ حدیث بیان کرنے کے بعد حضرت علی نے فرمایا (مجھے یقین ہے کہ ارشاد نبوی کے مطابق حضرت عیسی کی طرح) میرے بارے میں بھی دو شخص یعنی دو گروہ ہلاک (یعنی گمراہ) ہوں گے، ایک حد سے زیادہ محبت کرنے والا جو مجھ کو ان خوبیوں اور بڑائیوں کا حامل قرار دے گا جو مجھ میں نہیں ہیں، اور دوسرا مجھ سے بغض وعنادر رکھنے والا جو میری دشمنی سے مغلوب ہو کر مجھ پر بہتان باندھے گا۔ (احمد)

## غدیرخم کا واقعہ

(۲۱۲۹) حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ اور زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خداﷺ جب غَدِیرِخُم پر اترے تو آپ نے (صحابہ کو جمع کیا، پھر) حضرت علی کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر فرمایا: (اے میرے اصحاب!) کیا تم نہیں جانتے کہ میں مؤمنین سے ان کی جانوں سے زیادہ قریب وعزیز ہوں؟ صحابہ نے عرض کیا: بے شک جانتے ہیں، اس کے بعد آپﷺ نے فرمایا: کیا تم نہیں جانتے کہ میں ہر مؤمن سے اس کی جان سے زیادہ قریب وعزیز ہوں؟ صحابہ نے عرض کیا: بے شک جانتے ہیں۔ تب آپ نے ارشاد فرمایا: اے اللہ! جس

شخص کا میں دوست ہوں علی اس کا دوست ہے۔ الٰہی تو اس شخص کو دوست رکھ جو علی کو دوست رکھے اور تو اس شخص کو اپنا دشمن قرار دے جو علی سے دشمنی رکھے۔

اس واقعہ کے بعد حضرت عمر جب حضرت علی سے ملے تو ان سے کہا: اے ابن ابی طالب مبارک ہو تم تو صبح کے وقت بھی اور شام کے وقت بھی (یعنی ہر آن ہر لحہ) ہر مسلمان مرد و عورت کے دوست ہو۔ (احمد)

## حضرت علی سے حضرت فاطمہ کا نکاح

(۲۱۳۰) حضرت بُریدہ رضی اللہ عنہبیان فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر نے فاطمہ سے نکاح کا پیغام دیا تو رسول خدا ﷺ نے کہہ دیا کہ وہ کم سن ہے، پھر جب حضرت علی نے فاطمہ سے اپنے نکاح کا پیغام دیا تو آپ نے ان سے فاطمہ کا نکاح کر دیا۔ (نسائی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ایک خصوصیت

(۲۱۳۱) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (مسجد نبوی کی طرف کھلنے والے دروازوں میں سے) حضرت علی کے دروازہ کے علاوہ اور سب دروازوں کو بند کرنے کا حکم فرمایا۔ (ترندی)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی قدر و منزلت

(۲۱۳۲) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک مجھ کو ایسی قدر و منزلت حاصل تھی جو خلقت میں سے کسی کو حاصل نہیں تھی، میں آپ کے پاس اخیر رات میں پہنچ جاتا (اور دروازہ پر کھڑے ہو کر طلب اجازت کے لیے) کہتا السلام علیک یا نبی اللہ! اگر آنحضرت ﷺ (میرا اسلام سن کر) کھنکار دیتے تو میں اپنے گھر واپس چلا آتا، اور اگر آپ نہ کھنکارتے تو میں (بے تکلف) آنحضرت ﷺ کے پاس چلا جاتا۔ (نسائی)

## حضور ﷺ کی مقبول دعا

(۲۱۳۳) حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) میں سخت بیمار تھا، اور رسول خدا ﷺ میرے پاس سے گزرے، جب کہ میں (مرض کی شدت سے جناب ہو کر) یہ دعا مانگ رہا تھا الٰہی! اگر میری موت کا وقت آ پہنچا ہے تو مجھ کو (موت دے کر مرض کی اذیت سے نجات اور ابدی) سکون عطا فرما، اور اگر ابھی وقت نہیں آیا ہے تو (صحت بحال کر کے) مجھ کو راحت و کشادگی (یعنی صحت و تندرستی کی خوشی) عطا فرما، اور اگر یہ بیماری

امتحان و آزمائش ہے تو مجھے صبر و برداشت کی قوت عطا فرما! (تاکہ میں بے تابی و بے قراری کا اظہار نہ کروں رسول خدا ﷺ نے (مجھے یوں دعا مانگتے سنا تو) ارشاد فرمایا: تم کس طرح دعا مانگ رہے تھے؟ میں نے دعا کے الفاظ آپ کے سامنے دہرائے۔ آپ نے (دعا کے الفاظ سننے کے بعد) اپنے پاؤں سے مجھ کو ٹھوکا دیا، پھر یوں دعا فرمائی الٰہی! اس (علی) کو عافیت عطا فرما یا یہ فرمایا اس کو شفا عطا فرما (یہ راوی کا اظہار شک ہے) حضرت علی کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کی اس دعا کے بعد پھر مجھ کو وہ بیماری کبھی لاحق نہیں ہوئی (ترمذی)

## نبی کریم ﷺ کے اہل بیت کے مناقب وفضائل کا بیان

## (فصل اول)

### چار حضرات اہل بیت میں شامل ہیں

(۲۱۶۰) حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ جب یہ آیت ﴿قُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَ نَا وَأَبْنَاءَ كُمْ﴾ نازل ہوئی تو رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین کو بلایا اور کہا خداوند! یہ میرے اہل بیت ہیں (مسلم)

(۲۱۶۱) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ ایک دن صبح کو نبی کریم ﷺ باہر نکلے، اس وقت آپ کے بدنِ مبارک پر ایک سیاہ بالوں کی کملی تھی جس پر اونٹ کے کجاووں کی تصویریں بنی ہوئی تھیں۔ اتنے میں حضرت حسن بن علی آ گئے، اور آپ نے ان کو اپنی کملی کے اندر لے لیا، پھر حضرت حسین آئے، اور آپ نے ان کو بھی حضرت حسن کے ساتھ کملی کے اندر لے لیا، پھر حضرت فاطمہ آئیں، اور آپ نے ان کو بھی کملی کے اندر لے لیا، پھر حضرت علی آئے، اور آپ نے ان کو بھی کملی کے اندر لے لیا، پھر آپ نے یہ آیت پڑھی: ﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾ یعنی اے اہل بیت! اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ تم کو (گناہوں اور برائیوں کی) پلیدی سے بچائے، اور تم کو پاک صاف رکھے۔ (مسلم)

### حضور ﷺ کی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے سرگوشی

(۲۱۶۳) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ہم نبی کریم ﷺ کی بیویاں آپ کے پاس بیٹھی ہوئی تھیں کہ حضرت فاطمہ آئیں۔ ان کی چال رسول خدا ﷺ کی چال سے (ذرا بھی) مختلف نہیں تھی (یعنی آنحضرت اور حضرت فاطمہ دونوں ایک ہی طرح چلتے تھے) بہر حال آنحضرت ﷺ نے جب حضرت فاطمہ کو (آتے) دیکھا تو

ارشاد فرمایا میری بیٹی مَرحَباً، پھر آپ نے ان کو (اپنے پاس بٹھا لیا، اور چپکے چپکے ان سے باتیں کیں تو حضرت فاطمہ زور زور سے رونے لگیں۔ آپ نے دیکھا کہ فاطمہ بہت رنجیدہ ہوگئی ہیں تو پھر ان سے سرگوشی کرنے لگے اور حضرت فاطمہ ہنسنے لگیں۔ پھر جب رسول اللہ ﷺ اٹھ کر چلے گئے تو میں نے حضرت فاطمہ سے پوچھا: تم سے آنحضرت ﷺ چپکے چپکے کیا باتیں کر رہے تھے؟ حضرت فاطمہ نے جواب دیا: رسول اللہ ﷺ کا راز میں افشاء کرنے والی نہیں ہوں۔ اس وقت میں خاموش ہوگئی لیکن جب آنحضرت ﷺ کی وفات ہوئی تو میں نے حضرت فاطمہ سے کہا: (ماں ہونے کی حیثیت سے) تم پر میرا جو حق ہے اس کا واسطہ اور قسم دے کر کہتی ہوں کہ مجھ کو اس سرگوشی کے بارے میں بتا دو جو (اس دن) آنحضرت ﷺ نے تم سے کی تھی۔ فاطمہ بولیں ہاں اب (جب کہ آنحضرت ﷺ اس دنیا سے تشریف لے جاچکے ہیں اس راز کو ظاہر کرنے میں کوئی مضائقہ نہ سمجھتے ہوئے) میں بتاتی ہوں کہ آنحضرت ﷺ نے جو پہلی بار مجھ سے سرگوشی کی تھی تو اس میں مجھ سے یہ ارشاد فرمایا تھا کہ جبرئیل مجھ سے سال بھر میں ایک مرتبہ (یعنی رمضان میں) قرآن کا دور کیا کرتے تھے لیکن اس سال (رمضان میں) انہوں نے مجھ سے دوبار دور کیا، اس کا مطلب میں نے یہ نکالا ہے کہ میری موت کا وقت قریب آ گیا ہے، پس (اے فاطمہ!) میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتی رہنا، اور صبر کرنا، بلاشبہ میں تمہارے لیے بہترین پیش رو ہوں۔ (یہ وہ بات تھی جس کو سن کر) میں رونے لگی، پھر جب آپ نے میری بے صبری کو دیکھا تو دوبارہ مجھ سے سرگوشی کی، اور فرمایا: اے فاطمہ! کیا تم اس بات سے خوش نہیں ہو کہ تم اہلِ جنت کی عورتوں یا یہ فرمایا کہ مؤمنین کی عورتوں کی سردار بنائی جاؤ۔ (یہ سن کر میں ہنسنے لگی تھی)۔

اور ایک روایت میں حضرت فاطمہ کے یہ الفاظ منقول ہیں کہ جب آپ نے (پہلی مرتبہ) مجھ سے سرگوشی کی تو یہ فرمایا تھا کہ آپ اس بیماری میں وفات پا جائیں گے تو میں رونے لگی تھی، پھر (دوسری مرتبہ) آپ نے مجھ سے سرگوشی کی اور مجھ کو یہ بتایا کہ آپ کے اہل بیت میں سب سے پہلے میں ہی آپ سے جا کر ملوں گی تو میں ہنسنے لگی تھی۔ (بخاری، مسلم)

## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت

(۲۱۶۴) حضرت مِسوَر بن مَخرَمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: فاطمہ میرے گوشت کا ٹکڑا ہے جس نے فاطمہ کو خفا کیا اس نے مجھ کو خفا کیا''،

اور ایک روایت میں یہ الفاظ (بھی) ہیں: جو چیز فاطمہ کو تشویش میں ڈالتی ہے وہ مجھ کو تشویش میں مبتلا کر دیتی ہے، اور جو چیز فاطمہ کو دکھ دیتی ہے وہ چیز مجھ کو بھی دکھ دیتی ہے۔ (بخاری مسلم)

## حضور ﷺ کی نہایت اہم وصیت

(۲۱۶۵) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ یہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ ایک دن مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک پانی کے مقام پر جس کو خم کہا جاتا ہے خطاب عام کے لیے ہمارے سامنے کھڑے ہوئے، پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی، پھر لوگوں کو (اچھی باتوں اور اچھے اعمال کی) نصیحت فرمائی، اور ان کو اللہ کا ثواب وعذاب یاد دلایا، اور غفلت وکوتاہی سے خبردار کیا، پھر ارشاد فرمایا:

بعد ازاں، اے لوگو! آگاہ ہو، میں ایک انسان ہوں، وہ وقت قریب ہے جب میرے پروردگار کا قاصد (یعنی ملک الموت) آئے، اور میں اپنے پروردگار کا حکم قبول کروں، اور میں تمہارے درمیان دو بھاری اور عظیم چیزیں چھوڑ جاتا ہوں جن میں سے ایک کتاب اللہ ہے جس میں ہدایت، اور نور ہے، پس تم کتاب اللہ کو پکڑو اور مضبوط تھامو، غرض کہ آپ ﷺ نے لوگوں کو کتاب اللہ کے تئیں خوب جوش دلایا اور اس کی طرف راغب کیا پھر ارشاد فرمایا اور (ان دو عظیم چیزوں میں سے دوسری چیز) میرے اہل بیت ہیں، میں تمہیں اللہ کا وہ عذاب یاد دلاتا ہوں جو میرے اہل بیت کے حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی کے سبب ہوگا۔ میں (دوبارہ) تمہیں اللہ کا وہ عذاب یاد دلاتا ہوں جو میرے اہل بیت کے حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی کے سبب ہوگا۔ اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں: کتاب اللہ، اللہ کی رسی ہے، جو شخص کتاب اللہ کی اتباع کرے گا (یعنی اس پر ایمان لائے گا، اس کو یاد کرے گا، اخلاص کے ساتھ اس کا علم حاصل کرے گا، اور اس پر عمل پیرا رہے گا) وہ راہ راست پر رہے گا، اور جو شخص اس کو چھوڑ دے گا وہ گمراہ ہوگا۔ (مسلم)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے حضور ﷺ کی محبت

(۲۱۶۷) حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے (ایک دن) نبی کریم ﷺ کو اس حال میں دیکھا کہ حضرت حسن بن علی آپ کے کاندھے پر سوار تھے اور آپ فرما رہے تھے: اے اللہ! میں اس سے (بہت) محبت رکھتا ہوں، تو بھی اس سے محبت رکھ۔ (بخاری، مسلم)

(۲۱۶۸) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دن کے ایک حصہ میں باہر نکلا، جب آپ حضرت فاطمہ کے گھر پہنچے تو پوچھا کیا یہاں منا ہے؟ کیا یہاں مُنا ہے؟ یعنی حسن ہے؟ ابھی آپ نے چند ہی لمحے گزارے تھے کہ حضرت حسن دوڑتے ہوئے آئے، پھر حضرت حسن آنحضرت ﷺ کے گلے سے اور آنحضرت ﷺ حضرت حسن کے گلے سے لپٹ گئے، پھر رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا خدایا! میں اس سے

بہت محبت رکھتا ہوں تو بھی اس سے محبت رکھ اور اس شخص سے بھی محبت رکھ جو اس سے محبت رکھے۔( بخاری، مسلم )

(۲۱۶۹) حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ (ایک دن) میں نے رسول اللہ ﷺ کو اس حال میں منبر پر ( خطبہ دیتے ہوئے ) دیکھا کہ حضرت حسن بن علی آپ کے پہلو میں تھے، کبھی آپ ( وعظ و نصیحت کے لیے ) لوگوں کی طرف دیکھتے، اور کبھی ( پیار و محبت بھری نظروں سے ) حضرت حسن بن علی کی طرف دیکھتے، اور فرماتے یہ میرا بیٹا سید ہے، اور امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعہ مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں کے درمیان صلح کرائے گا ( بخاری )

## حضور ﷺ کے دو پھول

(۲۱۷۰) حضرت عبدالرحمٰن بن ابی نُعم کہتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ بن عمر سے سنا جب کہ اہل عراق یعنی اہل کوفہ میں سے کسی شخص نے ان سے محرم کے بارے میں پوچھا تھا (اس روایت کو حضرت عبدالرحمٰن سے روایت کرنے والے راوی حضرت شعبہ کہتے ہیں کہ میرا خیال ہے کہ پوچھنے والے نے یہ دریافت کیا تھا کہ مُحرم مکھی کو مار ڈالے تو اس کا کیا بدلہ دے؟ اس پر حضرت ابن عمر نے فرمایا عراق یعنی کوفہ کے لوگ مجھ سے مکھی مار ڈالنے کے بارے میں شرعی حکم دریافت کرتے ہیں! حالانکہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی بیٹی کے بیٹے کو مار ڈالا جن کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا تھا کہ یہ دونوں ( یعنی حسن اور حسین ) میری دنیا کے دو پھول ہیں۔ (بخاری)

## حضور ﷺ سے حسنین کی جسمانی مشابہت

(۲۱۷۱) حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ سے سب سے زیادہ مشابہت رکھنے والے حضرت حسن بن علی کے علاوہ کوئی نہیں تھا، نیز حضرت انس نے حضرت حسین کے بارے میں بھی کہا کہ وہ بھی رسول اللہ ﷺ سے بہت زیادہ مشابہ تھے۔(بخاری)

# (فصل دوم)

## کتاب اللہ اور اہل بیت کو مضبوطی سے تھامنے کی وصیت

(۲۱۷۷) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ اپنے حج کے موقع پر عرفہ کے دن اپنی قصواء نامی اونٹنی پر خطبہ دے رہے ہیں، پس میں نے آپ کو یہ فرماتے ہوئے سنا لوگو! میں تمہارے درمیان وہ چیز چھوڑ کر جارہا ہوں کہ تم نے اگر اس کو مضبوطی سے پکڑے رکھا تو تم کبھی گمراہ نہیں ہو گے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی کتاب، اور میری اولاد یعنی میرے اہل بیت۔ (ترمذی)

(۲۱۷۸) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا میں تم میں دو چیزیں چھوڑ کر جارہا ہوں میرے بعد جب تک تم انہیں پکڑے رہو گے کبھی گمراہ نہ ہو گے۔ ان میں سے ایک دوسرے سے عظیم تر ہے۔ وہ ایک (جو عظیم تر) ہے اللہ کی کتاب ہے، اور آسمان سے زمین کی طرف پھیلی ہوئی رسی ہے، اور دوسری میری اولاد یعنی میرے گھر والے ہیں، اور وہ دونوں الگ نہ ہوں گے یہاں تک کہ حوض کوثر پر وہ دونوں میرے پاس آ پہنچیں گے، پس تم لوگ سوچ لو کہ تم میرے بعد ان کے ساتھ کیسا معاملہ کرتے ہو؟۔ (ترمذی)

## اہل بیت سے عداوت رکھنے کا انجام

(۲۱۷۹) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین کے حق میں ارشاد فرمایا جو کوئی ان سے لڑے گا میں اس سے لڑوں گا اور جو کوئی ان سے مصالحت رکھے گا میں اس سے مصالحت رکھوں گا۔ (ترمذی)

## حضرت فاطمہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کی فضیلت

(۲۱۸۰) حضرت جُمَیع بن عُمیر (تابعی) کہتے ہیں کہ (ایک دن) میں اپنی پھوپھی کے ساتھ اُم المومنین حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے پوچھا: رسول خدا ﷺ کو سب سے زیادہ محبت کس سے تھی؟ حضرت عائشہ نے جواب دیا فاطمہ سے پھر میں نے پوچھا: اور مردوں میں سب سے زیادہ محبت کس سے تھی؟ حضرت عائشہ نے فرمایا: فاطمہ کے شوہر (علی مرتضیٰ) سے۔ (ترمذی)

## حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کے فضائل

(۲۱۸۸) حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا: حسن اور حسین دونوں جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔ (ترمذی)

(۲۱۸۹) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا حسن اور حسین دونوں میری دنیا کے دو پھول ہیں۔ (ترمذی)

(۲۱۹۰) حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ایک دن رات میں اپنی کسی ضرورت سے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ (اپنے گھر سے) اس حال میں باہر تشریف لائے کہ کسی چیز کو لپیٹے ہوئے تھے، اور میں نہیں جانتا تھا کہ وہ کیا چیز ہے؟ پھر جب میں اپنی ضرورت کو عرض کر چکا تو پوچھا: یہ کیا چیز ہے جو آپ نے لپیٹ رکھی ہے؟ آپ نے اس چیز کو کھولا تو کیا دیکھتا ہوں کہ حسن اور حسین آپ کی دونوں کوکھوں پر تھے (آپ نے ان دونوں کو گود میں لے کر چادر سے لپیٹ رکھا تھا) پھر آپ نے ارشاد فرمایا یہ دونوں میرے بیٹے ہیں اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں، خداوند! میں ان دونوں کو محبوب رکھتا ہوں تو بھی ان کو محبوب رکھ اور ہر اس شخص کو محبوب رکھ جو ان دونوں کو محبوب رکھے۔ (ترمذی)

(۲۱۹۱) حضرت سلمی (جو حضرت ابو رافع کی بیوی ہیں) بیان فرماتی ہیں کہ (ایک دن) میں ام المومنین حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئی تو کیا دیکھتی ہوں کہ وہ رو رہی ہیں۔ میں نے پوچھا: کیوں رو رہی ہو؟ انہوں نے جواب دیا: میں نے رسول خدا ﷺ کو (خواب میں) اس حالت میں دیکھا کہ آپ کا سر اور ڈاڑھی گرد آلود ہے۔ پھر میں نے دریافت کیا یا رسول اللہ! آپ گرد آلود کیوں ہیں؟ تو آپ نے ارشاد فرمایا: میں ابھی حسین کی قتل گاہ میں حاضر ہوا تھا (اس لیے گرد آلود ہوں) (ترمذی)

(۲۱۹۲) حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ سے پوچھا گیا کہ آپ کے اہل بیت میں سے کون شخص آپ کو سب سے زیادہ عزیز و محبوب ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا حسن اور حسین۔ اور (حضرت انس نے یہ بھی بیان فرمایا کہ) آنحضرت ﷺ (کسی وقت حسن و حسین کو گھر میں نہ دیکھتے تو) حضرت فاطمہ سے ارشاد فرماتے: میرے دونوں بیٹوں کو بلاؤ۔ پھر (جب حسن و حسین آ جاتے تو) آپ ان دونوں کو سونگھتے (اس لیے کہ وہ آپ کے پھول تھے) اور ان کو اپنے گلے سے لگاتے۔ (ترمذی)

(۲۱۹۳) حضرت بُریدہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ (ایک دن) رسول خدا ﷺ ہمارے سامنے خطبہ

ارشادفرمارہے تھے کہ اچانک حضرت حسن اورحضرت حسین آ گئے ۔ وہ دونوں سرخ کرتے پہنے ہوئے تھےاور(کم سنی اورکمزوری کی وجہ سے ) وہ دونوں چلتے چلتے زمین پرگر پڑتے تھے۔ چنانچہ رسول خداﷺ (ان کو دیکھ کر)منبر سے اترےاوران کواپنی گود میں اُٹھالیا، پھران کواپنے پاس بٹھا کرارشادفرمایا:اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایاہے :﴿إِنَّمَا اَمْوَالُكُمْ وَ اَوْلاَ دُكُمْ فِتْنَةٌ﴾ میں نے ان دونوں بچوں کودیکھا کہ ان سے چلانہیں جارہاہےاورگرتے پڑتے چلے آرہے ہیں تو(ان کی محبت میں ) مجھ سےصبر نہ ہوسکا،اور میں نے اپنی بات ( یعنی وعظ ونصیحت )کوموقوف کیا،اورمنبر سے اتر کران کوگود میں اٹھالیا۔(ترمذی،ابوداوٗد،نسائی)

(۲۱۹۴)حضرت یعلی بن مُرَّہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہﷺ نے ارشادفرمایا:حسین مجھ سے ہیں، اور میں حسین سے ہوں ،اور جس شخص نے حسین سے محبت رکھی ،اس نے اللہ تعالیٰ سے محبت رکھی،حسین نواسوں میں سے ایک نواساہے۔(ترمذی)

(۲۱۹۵) حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ارشادفرمایا حضرت حسن رسول خداﷺ سے بہت مشابہ ہیں سینہ سے لے کرسر تک ،اورحضرت حسین نبی کریمﷺ سے بہت مشابہ ہیں ان اعضاء میں جو سینہ سے نیچے ہیں۔(ترمذی)

(۲۱۹۶) حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ(ایک روز ) میں نے اپنی والدہ سے کہا: آپ مجھے اجازت دیجیے کہ آج مغرب کی نماز جا کر رسول خداﷺ کے ساتھ پڑھوں ، پھر آنحضرتﷺ سے درخواست کروں کہ وہ میرے اور آپ کے لیے بخشش ومغفرت کی دعا فرمائیں۔ چنانچہ (میری والدہ نے مجھے اجازت دیدی اور ) میں نبی کریمﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا،اور آپ کے ساتھ مغرب کی نماز پڑھی۔آپ (مغرب کی نماز پڑھنے کے بعد )نوافل پڑھتے رہے یہاں تک کہ عشاء کی نماز پڑھی،اور جب آپ نماز سے فارغ ہوکرگھر کی طرف چلے تو میں بھی آپ کے پیچھے پیچھے چلا،آپ نے میری آواز ( یعنی میرے قدموں یا جوتوں کی آواز )سن لی، چنانچہ آپ نے پوچھا:یہ کون ہے؟ حذیفہ ہے؟ میں نے جواب دیا:جی ہاں!(میں حذیفہ ہوں ) آپ نے پھر پوچھا: کیا چاہتے ہو،اللہ تعالیٰ تمہاری اورتمہاری ماں کی مغفرت فرمائے !(دیکھو)یہ ایک فرشتہ ہے جو اس رات سے پہلے کبھی زمین پرنہیں اترا، اس (فرشتہ ) نے اپنے پروردگار سے اس بات کی اجازت لی ہے کہ (زمین پر)آ کر مجھ کوسلام کرے اور مجھ کو یہ خوشخبری سنائے کہ فاطمہ جنتی عورتوں کی سردار ہیں،اورحسن وحسین جنتی جوانوں کےسردار ہیں ۔ (ترمذی)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ (ایک روز) رسول خدا ﷺ حضرت حسن بن علی کو اپنے کندھے پر بٹھائے ہوئے تھے کہ ایک شخص نے کہا: اے (خوش نصیب) منے کیسی اچھی سواری پر تم سوار ہو، نبی کریم ﷺ نے (یہ سن کر) ارشاد فرمایا اور وہ سوار بھی اچھا ہے۔ (ترمذی)

## ابن زیاد کی گستاخی

(۲۲۰۴) حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ جب حضرت حسین کا سر مبارک (تن پاک سے جدا کر کے) عبید اللہ بن زیاد کے سامنے لا کر ایک طشت میں رکھا گیا تو وہ بد بخت اپنی چھڑی سے اس سر مبارک کو چھیڑنے لگا، پھر اس نے ان کے حُسن کے بارے میں کچھ کہا، حضرت انس فرماتے ہیں میں نے کہا: خدا کی قسم! یہ وہ مقدس انسان ہے جو لوگوں میں سب سے زیادہ رسول خدا ﷺ سے مشابہ تھا۔ اس وقت حضرت حسین کا سر مبارک وَسْمَہ سے رنگا ہوا تھا۔ (بخاری)

اور ترمذی کی روایت میں یوں ہے کہ حضرت انس نے بیان فرمایا: میں ابن زیاد کے پاس تھا جب حضرت حسین کا سر مبارک اس کے سامنے لایا گیا، ابن زیاد ان کی ناک پر چھڑی مارتا جاتا تھا، اور (طنز آمیز لہجے میں) کہتا جاتا تھا: ایسا حسین شخص میں نے کبھی نہیں دیکھا۔ میں نے کہا تجھے معلوم بھی ہے، یہ وہ شخص ہے جو رسول اللہ ﷺ سے سب سے زیادہ مشابہ تھا۔

## ایک خواب اور ایک پیشین گوئی

(۲۲۰۵) حضرت ام فضل بنت حارث رضی اللہ عنہا سے جو حضرت عباس کی زوجہ اور آنحضرت کی چچی ہیں، روایت ہے کہ وہ (ایک روز) رسول خدا ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر بولیں: یا رسول اللہ! آج رات میں نے ایک برا خواب دیکھا ہے، آنحضرت ﷺ نے پوچھا وہ کیا ہے؟ ام فضل نے عرض کیا: وہ خواب بہت برا ہے، آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: مجھ کو بتاؤ تو سہی آخر وہ کیا ہے؟ ام فضل نے کہا میں نے (خواب میں) دیکھا کہ گویا آپ کے جسم مبارک سے ایک ٹکڑا کاٹا گیا اور میری گود میں رکھ دیا گیا ہے۔ (یہ سن کر) رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا: تم نے تو بہت اچھا اور مبارک خواب دیکھا ہے (اس کی تعبیر یہ ہے کہ) ان شاء اللہ فاطمہ کے یہاں لڑکا ہوگا، اور اس لڑکے کو تمہاری گود میں رکھا جائے گا۔

چنانچہ فاطمہ کے یہاں لڑکا (حسین) پیدا ہوا اور جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا اس لڑکے کو میری گود میں دیا گیا۔ پھر ایک دن میں رسول اللہ ﷺ کے پاس گئی، اور حسین کو آپ کی گود میں رکھ کر ذرا دوسری طرف

متوجہ ہوئی، پھر (مڑ کر میں نے جو آپ کی طرف نظر اٹھائی تو) کیا دیکھتی ہوں کہ رسول اللہ ﷺ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں، ام فضل کہتی ہیں کہ میں نے (گھبرا کر) پوچھا: اے اللہ کے نبی! میرے ماں باپ آپ پر قربان، آپ کو کیا ہوا؟ آپ نے ارشاد فرمایا: (ابھی) میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے تھے انہوں نے مجھے بتایا کہ میری امت میرے اس بیٹے کو عنقریب قتل کر دے گی۔ میں نے پوچھا: کیا اس بیٹے کو؟ آپ نے ارشاد فرمایا ہاں (اسی بیٹے کو) اور جبرئیل میرے پاس اس زمین کی کچھ سرخ مٹی بھی لے کر آئے (جہاں میرے اس جگر پارے کا خون بہایا جائے گا)۔ (بیہقی)

## شہادت حسین اور ابن عباس کا خواب

(۲۲۰۶) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے بیان فرمایا: ایک دن دو پہر کے وقت میں نے نبی کریم ﷺ کو اس طرح دیکھا جیسے کوئی سونے والا کسی کو دیکھتا ہے (یعنی خواب میں دیکھا) کہ آپ کے بال بکھرے ہوئے اور گرد آلود ہیں، اور آپ کے ہاتھ میں ایک بوتل ہے جو خون سے بھری ہوئی ہے۔ میں نے عرض کیا: میرے ماں باپ آپ پر قربان یہ کیا ہے؟ آپ نے ارشاد فرمایا یہ حسین اور اس کے ساتھیوں کا خون ہے جس کو میں آج صبح سے اب تک اس بوتل میں اکٹھا کرتا رہا۔ حضرت ابن عباس فرماتے ہیں پھر میں نے اس وقت کو یاد رکھا، چنانچہ (جب حضرت حسین کے قتل کی خبر آئی تو) میں نے پایا کہ حضرت حسین کو اسی دن اور اسی وقت قتل کیا گیا تھا (جب میں نے مذکورہ خواب دیکھا تھا)۔ (بیہقی)

## اہل بیت سے محبت رکھنے کی تاکید

(۲۲۰۷) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تم اللہ سے محبت رکھو ان نعمتوں کی وجہ سے جو تم کو کھانے کے لیے دیتا ہے، اور اللہ سے محبت رکھنے کی وجہ سے مجھ سے محبت رکھو، اور مجھ سے محبت رکھنے کی وجہ سے میرے اہل بیت سے محبت رکھو۔ (ترمذی)

## اہل بیت کا حال

(۲۲۰۸) حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ (ایک دن) انہوں نے کعبہ کا دروازہ پکڑ کر فرمایا: میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا اچھی طرح یاد رکھو حق میں میرے اہل بیت کا حال نوح علیہ السلام کی کشتی جیسا ہے جو نوح کی کشتی میں سوار ہو گیا اس نے نجات پائی، اور جو شخص اس کشتی میں سوار ہونے سے رہ گیا وہ ہلاک ہوا۔ (احمد)

☆☆☆☆☆

# پہلا باب

یہ باب درج ذیل فصول پر مشتمل ہے:

(۱) اہل بیت کا مطلب ومصداق

(۲) اہل بیت کی عظمت وفضیلت

(۳) صحابہ کرام اور ائمۂ فقہاء ومحدثین کی اہلِ بیتؓ کے ساتھ محبت

(۴) اہل بیت کے ہمارے اوپر حقوق

## فصل اوّل : اہل بیت کا مطلب ومصداق

اہلِ بیت کا لغوی مطلب ہے: ''گھر والے'' اور شریعتِ مطہرہ کی اصطلاح میں ''حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے گھر والوں'' کو ''اہلِ بیت'' کہا جاتا ہے۔

حضرت فاطمہ، حضرت علی، حضرات حسنین کریمین سلام اللہ ورضوانہ علیھم اجمعین اور ان حضرات حسنین کریمینؓ کی اولاد اور قیامت تک ان کی اولاد در اولاد اہلِ بیت ہیں۔ چناں چہ درج ذیل نصوص وعبارات ملاحظہ ہوں:

### (۱) آیتِ تطہیر:

﴿ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيراً ﴾

''اے نبی کے اہلِ بیت! (گھر والو!) اللہ تو یہ چاہتا ہے کہ تم سے گندگی کو دور رکھے اور تمہیں ایسی پاکیزگی عطا کرے جو، ہر طرح مکمل ہو''۔

### (۲) حدیثِ کساء:

عن عمر بن أبی سلمة، ان النبی صلی الله علیه وسلم،قال: نزلت هذه الآیة علی النبی صلی الله علیه وسلم { إنما یرید الله لیذهب عنکم الرجس أهل البیت ویطهر کم تطهیرًا } [ الأحزاب: ۳۳ ]فی بیت أم سلمة، فدعاالنبی صلی الله علیه وسلم فاطمة ،حسناو حسیناً فجللهم بکساءٍ وعلی خلف ظهره فجلله بکساءٍ ثم قال: ،اللهم هؤلاء أهل بیتی فأذهب عنهم الرجس وطهر

هم تطهيرا ’’قالت أم سلمة: وأنامعهم يا رسول الله؟ قال: ’’أنت على مكانك وأنت إلى خير‘‘.

’’حضرت عمر بن ابی سلمہ سے روایت ہے کہ یہ آیت {إنما يريد الله ليذهب عنكم الرجس أهل البيت ويطهركم تطهيرًا } نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر ام المومنین حضرت ام سلمہؓ کے گھر میں نازل ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کو بلایا اور انہیں اپنی چادر کے نیچے کرلیا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے پیچھے کھڑے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے ان کو بھی اپنی چادر کے نیچے کرلیا، پھر فرمایا: ’’اے اللہ یہ میرے اہلِ بیت ہیں۔ آپ ان سے گندگی کو دور رکھیے اور انہیں مکمل پاکیزگی عطا فرمایئے۔‘‘ حضرت ام سلمہؓ نے عرض کی: یارسول اللہ! میں بھی ان کے ساتھ ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا: ’’تم تو اپنی جگہ پر ہو ہی، اور تم خیر پر ہو‘‘۔

(ب) عن عامر بن سعد بن أبي وقاص، عن أبيه، قال. في حديث طويل. :لمانزلت هذه الآية: {فَقُلْ تَعَالَوْاْ نَدْعُ أَبْنَاءنَا وَأَبْنَاءكُم}]

’’حضرت سعد بن ابی وقاصؓ فرماتے ہیں: جب یہ آیت { فَقُلْ تَعَالَوْاْ نَدْعُ أَبْنَاءنَا وَأَبْنَاءكُم } نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کو بلایا، پھر کہا: ’’اے اللہ! یہ میرے اہلِ بیت ہیں‘‘۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اہلِ بیتؓ میں سے ان مذکورہ چار حضرات رضی اللہ عنہم کی خصوصی شان ہے۔

## فصل دوم: اہلِ بیتؓ کی عظمت وفضیلت

اس فصل میں درج ذیل عناوین کے تحت اہلِ بیتؓ کی عظمت وفضیلت کو ذکر کیا جائے گا:

(۱) قرآن مجید کی روشنی میں

(۲) احادیث شریفہ کی روشنی میں

(۳) چند نصیحت آمیز واقعات کی روشنی میں

### (۱) قرآن مجید کی روشنی میں

(۱) ﴿ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيراً ﴾ ’’اے نبی کے اہلِ بیت! (گھر والو!) اللہ تو یہ چاہتا ہے کہ تم سے گندگی کو دور رکھے، اور تمہیں ایسی پاکیزگی عطا کرے جو ہر طرح مکمل ہو‘‘۔

اللہ تعالی نے حضور اکرم ﷺ کے اہل بیتؓ کو یہ اعزاز بخشا کہ قیامت تک اپنے زندہ وجاوید کلام ''قرآن مجید'' میں ان کا ذکر خیر فرمایا اوران کے تقوی وطہارت کی گواہی دی۔

**(۲)﴿ومن يعظم شعائر الله فانها من تقوى القلوب﴾**

امام نوویؒ جیسے جلیل القدر محدث وفقیہ نے یہ آیت اپنی معروف کتاب ریاض الصالحین میں **باب اکرام أهل بيت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلّم وبيان فضلهم** کے تحت ذکر کی ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ اہل بیت کی تعظیم بھی شعائر اللہ کی تعظیم میں داخل ہے۔ لہٰذا جس طرح دیگر شعائر کی تعظیم ہر مسلم پر لازم ہے، اسی طرح اہل بیت کی تعظیم بھی ہر مسلمان پر ضروری ہے کیونکہ شعائر اللہ کی تعظیم درحقیقت اللہ ہی کی تعظیم ہے۔

## (۲) احادیثِ شریفہ کی روشنی میں

**(۱)عن المطلب بن أبي وداعة، قال: جاء العباس إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم فكأنه سمع شيئًا فقام النبي صلى الله عليه وسلم على المنبر فقال:''من أنامن أنا''؟ قالوا:أنت رسول الله عليك السلام. قال:''أنامحمدبن عبدالله بن عبدالمطلب، إن الله خلق الخلق فجعلني في خير هم فرقةً، ثم جعلهم فرقتين فجعلني في خير هم فرقةً، ثم جعلهم قبائل فجعلني في خيرهم قبيلة، ثم جعلهم بيوتاً فجعلني في خير هم بيتا وخير هم نفسًا''.**

''حضرت مطلب بن ابی وداعہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ حضرت عباسؓ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے۔ ایسے لگتا تھا جیسے وہ (اپنے متعلق ناگواری کی) کوئی بات سن کر آرہے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم منبر پر جلوہ افروز ہوئے اور لوگوں سے پوچھا: ''میں کون ہوں؟''۔ حاضرین نے کہا: آپ اللہ کے رسول ہیں، آپ پر اللہ کی سلامتی ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا:

''میں محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہوں، اللہ تبارک وتعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا تو مجھے ان میں سے بہترین گروہ میں پیدا فرمایا، پھر اس مخلوق کے مزید دو گروہ بنائے تو مجھے ان میں سے بہترین گروہ میں پیدا فرمایا، پھر ان لوگوں کے قبیلے بنائے تو مجھے ان میں سے بہترین قبیلہ میں پیدا فرمایا، پھر ان کو گھروں میں تقسیم کیا تو مجھے ان لوگوں میں سے کیا جو گھر اور ذات کے اعتبار سے ان سب سے بہتر ہیں''۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا گھرانہ لوگوں میں سب سے بہترین گھرانہ ہے۔

**(۲) عن جابر بن عبد الله، قال: رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلّم في حجته يوم عرفة**

**وھو علی ناقته القصواء یخطب، فسمعته یقول: ''یاأیھاالناس إنی ترکت فیکم ماإن أخذ تم به لن تضلوا: کتاب الله، وعترتی أھل بیتی''.**

''حضرت جابر بن عبداللہ فرماتے ہیں: میں نے ۹ ذی الحجہ کو (یعنی عرفات والے دن) رسول اللہ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم کو حج کے دوران دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم اپنی ''قصواء'' اونٹنی پر جلوہ افروز ہوکر خطبہ دے رہے تھے، چناں چہ میں نے اس میں آپ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

''اے لوگو! میں تمہارے اندر ایسی چیز چھوڑ کر جارہا ہوں، کہ اگر تم اسے تھامے رہو گے تو کبھی گمراہ نہیں ہو گے: اللہ کی کتاب، اور میرے اہلِ بیت''۔

**(۳) عن العباس بن عبدالمطلب، قال: کنانلقی النفرمن قریش وھم یتحدثون فیقطعون حدیثھم، فذکرناذلک لرسول الله صلی الله علیه وسلم فقال: ''مابال أقوام یتحدثون، فإذارأوالرجل من أھل بیتی قطعواحدیثھم، والله لایدخل قلب رجل الایمان حتی یحبھم لله ولقرابتھم منی''.**

''حضرت عباس بن عبدالمطلبؓ فرماتے ہیں: قریش کے لوگ آپس میں محوِ گفتگو ہوتے تھے، جب ہم ان سے آ کر ملتے تو (ہمارے آنے پر وہ ناراض ہوکر) اپنی باتیں بند کر لیتے تھے (گویا وہ ہم سے بات کرنا بھی گوارا نہیں کرتے تھے)۔ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم کے سامنے اس پریشانی کا ذکر کیا تو یہ سن کر (آپ کے چہرہ انور پر غصہ کے آثار ظاہر ہو گئے حتیٰ کہ چہرۂ مبارک سرخ ہو گیا، پھر) آپ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم نے فرمایا: ''لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ آپس میں بات کر رہے ہوتے ہیں پھر میرے اہلِ بیت میں سے جب کسی شخص کو دیکھتے ہیں تو اپنی بات بند کر دیتے ہیں۔ اللہ کی قسم! کسی آدمی کے دِل میں اس وقت تک ایمان داخل نہیں ہوسکتا جب تک وہ میرے اہلِ بیت سے، اللہ کی خاطر اور میری ان سے رشتہ داری کی وجہ سے ان سے محبت نہ کرے''۔

**(۴) عن أم سلمة أن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لفاطمة: ''ائتینی بزوجک وابنیک.'' فجاء ت بھم، فألقی علیھم رسول الله صلی الله علیه وسلم کساءً، ثم قال: ''اللھم ھؤلاء آل محمد فاجعل صلواتک وبرکاتک علی آل محمد کماجعلتھاعلی إبراھیم إنک حمیدمجید''.**

''حضرت ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم نے حضرت فاطمہؓ سے کہا: ''اپنے شوہر اور دونوں صاحبزادوں کو بلاؤ''۔ وہ ان کو بلا لائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلّم نے ان پر اپنی چادر مبارک ڈال دی

